[illegible] کی لطیف [illegible] معانی کا - نظارہ [illegible]

# اردو میں مہابھارت

## جلد اوّل

مترجمہ

ملک الشعرا منشی دوارکا پرشاد صاحب اُفق لکھنوی مرحوم

جسے

لالہ رام دتہ مل اینڈ سنز تاجران کتب لوہاری گیٹ لاہور

نے

(صرف ٹائیٹل) کاشی رام پریس لاہور میں چھپوایا

۱۹۲۶ء

# شیوبرت لال ورمن ایم اے کی دیگر تصانیف بے نظیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| روحانی اشارے ۶/ | علاج روحانی ۴/ | ستی برنانت عہ | بھگت بھگونت بھگتی ۲/ |
| بھگتی یوگ ۸/ | روحانی آدرش ۴/ | راجستھان کی بیرانیاں ۱۰/ | سندر جوڑی ۵/ |
| کرم یوگ ۸/ | گھر کا راستہ ۳/ | بھارت کی شجاع و عالم استریوں کے کارنامے ۶/ | راجستھان کا عطر عہ |
| راج یوگ ۱۲/ | شیر کی گرج ۲/ | رامائن عاصہ | خانہ داری کی فلاسفی ۸/ |
| انمول موتیوں کی مالا ۶/ | سادھو کی صدا ۴/ | مہابھارت عاصہ | پنجابی سورما ۸/ |
| کبیر یوگ للعہ | کبیر بھگت ۴/ | شاہی لکڑہارا عہ | پنجابی سورما ۲ گورمکھی دو حصے ۱عہ |
| کبیر بیجک سے | تلسی داس ۳/ | " ڈاکو عہ | ہماری مائیں گورمکھی ... ۱۲/ |
| وچار کلپ درم عہ | راجہ رسالو ۶/ | " بھکاری عہ | سچی دیویاں گورمکھی ۱۲/ |
| گیان کلپ درم عاصہ | بھگت برنانت ۶/ | " بھگتی ۸/ | " ہندی ۱۲/ |
| کامیابی کی کنجی ۴/ | سنت برنانت ۵/ | " جادوگرنی عہ | " استریاں " ۱۲/ |
| علم خیال ۸/ | دلچسپ کہانیاں ۶/ | " بھوت ۱۰/ | ستی برنانت ہندی عہ |
| فانوس خیال ۴/ | ہماری زندگی وشو ۴/ | " چور ۲/ | راجپوتنی کا ودوان ہندی ۶/ |
| قانون خیال ۴/ | آلھا کھنڈ ۸/ | " راج بھگت ۴/ | بھارت کی شجاع عالم استریاں ہندی ۸/ |
| نیرنگ خیال ۴/ | طوفانِ جنگ ۴/ | " بھگتنی ۴/ | چتوڑ کا ساکا ہندی ۶/ |
| معجون خیال ۴/ | ہماری مائیں ۱۲/ | شاہی بھگت ۴/ | |
| آئینہ خیال ۴/ | ہندو مائیں ۶/ | | |
| یوگ کے عملی سبق ۸/ | سچی استریاں ۸/ | | |
| اپنشد عاصہ | سچی دیویاں ۸/ | | |

ओं

भूर्भुवः स्वः तत्सवितुर्वरेण्यम्भर्गो देवस्य धीमहि ।
धियो योनः प्रचोदयात् ।

चित्र लाला रामदित्ता मल्ल पुस्तकां वाला
लोहारी दरवाज़ा लाहौर ॥

Printed by L. Sohan Lal at the Arorbans Electric Printing Press, LAHORE.

# مہابھارت

## حصّہ اوّل

## آدپرب

---

## ادھیاے اوّل

یہ رُودادِ زمانہ سرگذشت پاسبانی ہے
شُنیدہ کہنے کو دراصل آنکھوں کی زبانی ہے

اودھ کے اور مُقدّس مقامات میں نیمشار (نیمکھارمشر کھ عرف نیمسارن) ضلع سیتاپور کا وہ متبرک تیرتھ ہے جہاں علائق دُنیوی کو لات مار کر بناسپتی کو دنیا کی نعمتوں پر ترجیح دینے والے رشی مُنی صرف وید پڑھ ھونی سے زندگی کا مزہ لوٹتے اور روشن ضمیری کی غیبی طاقتوں سے لوک پرلوک بنانے والی عقلی و عملی ایجادوں سے آریہ ورت کو رُوے زمین کا سرتاج بنائے ہوئے تھے۔ اُن کی ٹوٹی پھوٹی گھاس پھُوس کی کٹیوں میں جلنے والے اودھی کے چراغ میں قدرت نے وہ روشنی پیدا

کر رکھی تھی۔ جو دوپہر کے آفتاب اور پُورنماشی کے چاند کی آنکھیں
چوندھیاتی اور نور حقیقی میں اپنی تڑپ دکھاتی تھی۔ یہاں کے تپوبن کی
خاک کے ذرے آج بھی چشم حقیقت کے لئے آئینہ کا کام دیتے ہیں جن
میں آج کل کی روشنی میں اپنا منہ دیکھنے والوں کو وہ مقدس صورتیں دیکھ
کر آنکھیں نیچے کر لینا پڑتی ہیں۔ جن کے ہاتھ کے لکھے ہوئے صفر نے
سارے برھمانڈ کو محدود کر کے وہ قدرت دکھائی۔ کہ جرمن کا مشہور
معروف سنسکرت کا فاضل یورپ کی علمی لیاقت کا نفس ناطقہ
مسٹر میکس مولر انگشت بدنداں ہو کر پکار اٹھا۔ کہ یورپ کی سب
ایجادیں ہیچ۔ سائنس کے سارے کرتب واہیات۔ آریہ کے ایک صفر کو
دنیا کی کوئی سائنٹیفک ایجاد نہیں پہنچ سکتی۔ صرف ایک صفر نے وہ
کرامات دکھائی ہے کہ خواہ کتنی اعلیٰ سے اعلیٰ ایجادیں ہوں مگر کوئی تعلیم
یافتہ ملک کوئی صنعت و حرفت کا بانی بھارت ورش کے سامنے سر اونچا
نہیں کر سکتا۔ آج نیمسارن وہ نیمسارن نہیں۔ جس کی آب و ہوا کی تاثیر نے
علوم و فنون کو نشو و نما دیکر چار دانگ عالم میں علمی روشنی پھیلائی۔
دنیا کے چپے چپے پر کسب و فنون کے باغ لگا دیئے۔ اب وہاں خاک
اُڑتی ہے۔ غول صحرائی بانگ بے ہنگام سے کانوں کے پردے پھاڑتے
ہیں۔ مگر ہم آج کل کا ذکر نہیں کرتے۔ اُس زمانے کی خبر دیتے ہیں۔ جب
دنیا کی تمام مقدس صورتوں کا نظارہ صرف اُسی مقام پر دین و دنیا کی
زندہ جاوید عظمتیں پیش نظر کرتا تھا۔ اور جس کی برکتیں اس وقت بھی آریہ
ورت کی خاک کو رُوئے زمین پر بسنے والوں کے لئے اکسیر بنائے ہوئے ہیں ۔

یورپ کی پنجہزاری دنیا کو بھارت ورش سے تعلق نہیں۔ آریہ ورت نے خواب
میں بھی طوفانِ نوح نہیں دیکھا۔ اس وقت موجودہ ہندوستان کا
نجمِ اقبال دوپہر کا آفتاب ہو رہا تھا۔ اس کی آخیر تقدیر کی کرنیں پاتال توڑتی ہوئی
رساتل تک چاندنی چھٹکا رہی تھیں۔ وہی مقدس مقام ہے۔ اور وہی
عہد نیک فرجام۔ دواپر کے دن پورے کر رہا ہے۔ عمر کے آخری حصے

میں کچھ ہی کسر باقی رہ گئی۔ سوت جی منیوں اور رشیوں کے دلوں میں گیتھاؤں
کے ذریعے سے مغفرت وحقیقت کے بیج بوتے اور وعظ و نصائح کی لڑیوں
میں قیمتی موتی پروتے رہتے ہیں۔ کشف و رموز کی گتھیاں سلجھتی ہیں۔ دقایق
وحقایق کے معمے حل ہوتے رہتے ہیں۔ دنیا کی عیش و عشرت پر لات مار کر بڑے
بڑے راجے مہاراجے عبادت و ریاضت کو نتیجۂ زندگی اور حقیقت شناسی
ومعرفت دانی کو سنیاس آشرم کی کمائی سمجھے ہوئے ست سنگ کا وہ
آنند لوٹتے نظر آتے ہیں۔ جس کا دنیوی زندگی میں نام و نشان بھی نہ تھا۔
نوجوانی کے جس سرنگار رس پر طبیعت لوٹ ہو کر نفس پر قابو رکھنے والوں کو بھی
دین و دنیا سے بے خبر کر دیتی تھی۔ بیراگ نے اُسے کچھ اور کا اور کر دیا ہے
کیسی ہی نور کی تصویر ہو ان کی چشم حقیقت بین میں چمڑے کا کراہیت پیدا
کرنے والا ڈھانچہ طبیعت گھنانے والا اور خون اور پیپ ڈھالنے والا
سانچہ۔ مل موتر بنانے والی کل۔ ناک تھوک بہانے والے نل سے زیادہ نہیں۔
کیسا ہی قیمتی عقیق یمن۔ کیسا ہی بیش بہا لعل ختن ہو۔ اُن کی نگاہ میں کلیجے میں جم
جانے والی خون فاسد کی گٹھلی کے برابر ہے۔ اب نہ فرش کمخواب کا خواب ہے۔
نہ پھولوں کی سیج کا دھیان۔ نہ زرکار نوار سے بُنی طلائی پلنگڑی کا خیال ہے۔
نہ عارض حسینان سے زیادہ نرم نرم گل تکیوں کی تلاش۔ ایسے تارک الدنیا
بزرگوں اور سرد و گرم زمانہ سے واقف مہاتماؤں کو کام ہے تو بھگوت بھجن
سے یہ سروکار ہے تو توشۂ آخرت سے یہ نیمسار میں ۱۲ برس سے ایک جگ
ہو رہا ہے جس کی عظمت و شوکت کا کیا ٹھکانہ۔ دنیا چھوڑ بیٹھنے والوں
کا استقلال آہا۔ پہاڑ اپنی جگہ سے ٹل جائیں۔ آکاش پاتال۔ پاتال رساتل
ہو جائے۔ دن کو چاند نکلے رات کو آفتاب طلوع ہو۔ کچھ ہی کیوں نہ ہو جائے
مگر جگیہ کرنے والوں کے دل کی بندھی ہوئی دُھن میں کوئی طاقت مجال
نہیں کہ ذرا بھی فرق ڈال سکے۔ عظیم الشان جگیہ کی خبریں سُن سُن کر گوہوں
کندراؤں میں چھپے ہوئے تپشوی اِس بے تابی سے دوڑے چلے آتے
ہیں۔ کہ شمع کی روشنی دیکھ کر برساتی پتنگے بھی، نزاد قدم

پیچھے رہ جائیں- ہون کی آگ کے شعلوں کی آنچ سے آفتاب کے چہرے
پر پسینے کے قطرے جھلک اُٹھتے ہیں- اور عود وصندل کی خوشبو پھیلانے
والے دھوئیں سے آکاش کا دماغ معطر ہوا جاتا ہے- وید دُھنی سارے
برہمانڈ میں گونج رہی تھی- اونگ اور سواہا کے شبد سے ترلوک کے کان
بھرے جا رہے تھے- کہ سُوت جی مہاراج کے پُتر اُگرشرواجہرے سے
مذہبی جلال برساتے ہوئے وارد ہوئے ایک مہرشی کی آمد- وہ بھی
حقیقت شناس مہرشیوں کے جگیہ میں- آنند کی حد- آؤ بھگت
کی انتہا نہ تھی- سب نے آنکھیں بچھا دیں- نظر کی طرح دوڑ کر استقبال کیا
پلکیں قدموں پر جُھک گئیں- پتلیوں نے ایستادہ ہو کر تعظیم دی-
سر پر بٹھایا مزاج پُرسی کرکے زبان سے گوہر افشانی کی :-

" اوبھاگ- زہے قسمت- آپ اور ہمارے یگیہ میں شریک ہوں ہماری
ہی خوش قسمتی- یگیہ کے بھی نصیب- کہاں سے جلوہ افروزی
ہوئی ؟ کدھر سے نزول اجلال ہوا- ہماری سربلندی کی عزت نے آپ کو
کیونکر تکلیف دی" ؟

اُگرشروا- یگیہ کا شہرہ لے آیا- سُوت جی کا پُتر ہوں- لوم ہرشن نام ہے
لوگ اُگرشروا بھی کہتے ہیں- تیرتھ جاترا کو نکلا تھا- اتفاقاً راجہ جنمیجے[1] کے

نوٹ ۱ مہاراجہ جنمیجے نے سرپ یگیہ اس واسطے کیا تھا کہ ان کے والد بزرگوار مہاراجہ
پریکشت کو ڈسنے والے تکشک ناگ اور اس کی نسل کی منقطع ہو- تکشک ناگ پاتال
کے آٹھ ناگ کی قوموں میں سے ہے جن کے نام یہ ہیں (۱) اننت (۲) واسکی (۳) کمبل
(۴) کرکوٹک (۵) پدم (۶) مہاپدم (۷) شنکھو (۸) کلک- چنانچہ سنسکرت اشلوک ہے-

अनन्त वासुकिं वेणु कम्बंल चै
कर्कोटिस्य तर्ह्धिन्द्र पद्यं धर्म्यं सरासुप
महाल पुत्ताया पदम कुल [illegible] सजित: ॥

گو اس فہرست میں تکشک کا نام نہیں- مگر تکشک کا نام بھی ایسا ویسا نہیں (دیکھو صفحہ ۵ پر)

سرپ جگ میں شرکت نصیب ہوئی- وہاں مہاراج بید بیاس بھی تشریف فرما

بقیہ حاشیہ صفحہ ۴) اسکا ذکر ہم اور موقع پر کرینگے- ناظرین کے لحاظ سے یہاں پر یہ دکھانا چاہتے ہیں- کہ تکشک کی نسل کو خاک سیاہ کرنے کے لئے راجہ جنمیجے نے جہاں جگیہ کیا گیا تھا- وہ مقام کہاں تھا- ناظرین تکشک کے نام کو یاد رکھیں پھر تکشک شلا کے نام کو نہ بھولیں- مہابھارت سورگا دھن پرب کے پانچویں ادھیائے میں اس مشہور زمانہ جگیہ کا مقام تکش شلا لکھا ہوا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یا تو تکشک کا وہیں مقام تھا- یا جنمیجے نے تکش کے مارنے کے لئے جس مقام میں جگیہ کیا اسکا نام تکشک کے نام سے منسوب ہوکر تکشک شلا ہو گیا- اچھا تو یہ تکش شلا ہے کہاں- یہ سرپ یگیہ کہاں ہوا تھا- اسکے واسطے ہم روایتوں سے دُور بھاگیں- گو اپنی دخل در معقولات سے کام لینگے- اور اس جغرافیہ کو سامنے کرینگے جس کو تمام یورپ مان رہا ہے- کننگھم صاحب مشہور جغرافیہ نویس بتاتا ہے کہ مہابھارت میں جس کا نام تکش شلا ہے وہ آجکل وہی ٹیکسلا (Taxila) تکش شلا (तेकशिला) کشمیر کے جنوب و مغرب میں ایک کوہستانی مقام ہے اور کننگھم صاحب کے بیان کی تصدیق سری والمیک جی کی رامائن سے بھی ہوتی ہے- یعنی:-

कृतेषु तेषु सर्वेषु भ्रातः केकयीसुतः
विदेद्यथामास तदासमुद्धेपूपुरोतमे।
तदसदाशिष्यापातु पुष्कलेपुष्कलवते
गन्धर्वदेशेरुचिरेस्वांधारविषयचस्त:॥

مطلب یہ کہ کل گندھریوں کے نیست و نابود ہوجانے پر شری کیکئی جی کے فرزند ارجمند بھرت ہی نے قندھار دیش میں دو شہر آباد کئے- تکش شلا میں تکش کو اور پشکلاوت میں پشکل کو آباد کیا- گندھربوں کا مذکورہ بالا دیش دریائے سندھ کے قریب واقع تھا:

सन्धोरुभयत: पार्श्वे देश: पर शोभन:
वा० रा० उ० कां० ११३ सर्ग ॥

اس بات میں کچھ شک نہیں کہ راجہ جنمیجے کا سرپ جگیہ کشمیر کے قریب ہوا تھا دیکھو صفحہ ۵ پر

اتہاسوں کتھاؤں کا دریا اُمنڈ رہا تھا۔ وعظ و نصائح کے دروازے کھلے ہوئے تھے۔ رشیوں نے بھگوان ویدویاس سے التجا کی کہ بھارت سمبندھی کتھا کیا ہے۔ زبانِ فیض ترجمان سے ارشاد فرمایئے۔ ویاس جی نے سری بیشم پاین کو حکم دیا۔ اُنہوں نے قدموں پر سر جھکایا اور پھر جو کچھ دُرافشانی کی۔ وہ بس کیا کہوں کیا تھی۔ وہاں سے چلا تو ادہر اُدہر کو تیرتھ کرتا کرتا ہوا آپ سب کے یگیہ میں پہنچ گیا۔ جو سنا تھا دل پرنقش ہے۔ آہا وہ آنند نہیں بھولتا۔

سونک اور دُوسرے رشی۔ مہاراج! بیشم پاین کے بچن سن کر آپ کو جو آنند ہُوا ہوگا وہ آپ جانیں۔ ہمارے دل میں صرف آپ کے حُسنِ سماعت کا خیال کرنے سے ایک موج اُٹھ رہی ہے۔ آپ کو تکلیف تو ہوگی مگر جس بھارت کی کتھا کا آپ نے ذکر فرمایا۔ اُس کے سننے کا اشتیاق دلوں کو بے چین کر رہا ہے۔

لوم ہرشن۔ آپ کے اس قدر اصرار کی کیا ضرورت کچھ زبان گھس نہیں جاتی۔ میں بڑے شوق سے وہ کتھا سُناؤں گا جس سے اہل زمانہ کی عاقبت درست ہو۔ اچھے چال چلن کی پابندیوں کا خیال ہے۔ ورنہ زبان ہلانا کیا مجال ہے۔

شربت کے گھونٹ جو ہیں پیئے اپنے کان سے
بن کر امرت تو سہی ٹپکیں زبان سے

آورت رشی۔ تو پھر کیا ہے۔ فرمایئے۔ زبان سے امرت برسایئے۔

لوم ہرشن۔ دُرستی کا دھیان کرکے۔ سری گنیش آتمہ کہکر اپرپہ رشی گن۔ سیت منی منڈلی۔ جس وقت آفرینندۂ کون و مکان خلاق زمین و آسمان

بقیہ حاشیہ صفحہ ۵۔ بعض لوگوں کا جو خیال ہے کہ یہ جگ ملک اودھ کے ضلع کھیری و کنتولی نام کے مقام پر ہوا تھا قابلِ وثوق نہیں نیمش شلا کو موجودہ زمانہ میں چاچ سرا کہتے ہیں جو قدیم سہسر شرا کا ایک بگڑا ہوا تلفظ ہے (دیکھو کننگھم صاحب کی کتاب اینشنٹ جاگرفی آف انڈیا)۔

کے دل میں کائناتِ عالم کو پردۂ عدم سے پیرایۂ وجود پہنانے کا خیال
پیدا ہوا۔ اُس کی قدرت لامحدود قوت ہست و بود سے ایک کرۂ نور
نظر افروز ہوا۔ جو ایک بیضوی شکل میں کارساز عالم کی قدرت اور
اپنی وسعت کو نہ دائرۂ خیال میں محدود ہونے دیتا تھا۔ نہ محیطِ نظر
میں انوارِ تجلّی کی کچھ حد تھی۔ عرض و طول سے پیمانۂ قیاس کی ایک پیش
نہ جاتی تھی۔ لیجئے اب سلسلۂ موجودات شروع ہُوا:
رجوگن کی طاقتوں کو قبضۂ قدرت میں رکھنے والے سری برہما جی
ظہور پذیر ہوئے۔ جن سے بقائے عالم موجودات کی صورت
ہوئی:
ستوگن کی قوتیں سری بشن جی کے دستِ اقتدار کی دست نگر
ہوئیں۔ جن کے جلوۂ مقدس نے وسائل پرورش و ذرائع پرداخت
سے مخلوقات کونین کو مطمئن کر دیا:
تموگن کی زبردست طاقتیں مہادیو جی کی مٹھی میں دی گئیں۔ جن
کی ایک جنبشِ نظر وجود کو نابود اور بقا کو فنا بنا دینے کے لئے ید طولےٰ
رکھتی تھی۔ صاف الفاظ میں اِن تین قدرتی طاقتوں نے پیرایۂ ظہور
قبول کیا۔ جو عالم میں کائنات کی بانی۔ محافظ زندگی اور فنا کنندہ ساکنانِ
عالمِ فانی ہیں۔ ان کے بعد پراچین دکش۔ سپت رشی عالم
شہود میں موجود ہوئے۔ پھر بسوے دیوا۔ اشونی کمار۔ اشٹ بسو۔
پرتھی جل۔ بایو۔ اکاش ۳۳ کوٹ دیوتا یعنے ۸ بسو۔ ۱۱۔ رودرلہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| لہ ۱۱ رودر (۱) اج | अज | (۲) ایکپات | एकपात |
| (۳) اہربدھن | अहिर्बुध्न | (۴) پناکی | पिनाकी |
| (۵) اپراجت | अपराजित | (۶) تریمبک | त्र्यम्बक |
| (۷) مہیشر | महेश्वर | (۸) برکھا کپ | वृषाकपी |

(دیکھو صفحے ۸ پر)

۱۲- اُدیتیہ- ایک اندرؔ پرجاپت، اِن کے علاوہ

بقیہ حاشیہ صفحہ ۷، (۹) شمبھو **शम्भु** (۱۰) ہرن **हरण**

(۱۱) ایشور **ईश्वर** بشن پوران انش ا دھیائے ۸ میں بیان ہے۔ کہ ایک بالک عالم وجود میں ظہور پذیر ہوکر رونے لگا۔ تب **पद्मयोनि** پدم یونی نے اس کا نام رُودر رکھ کر کہا کہ گریہ وزاری نہ کرو۔ برہما نے اس بالک کے سات نام رکھے۔ (۱) بھو **भव** (۲) شِرو **शर्व** (۳) اشان **ईशान** (۴) پشوپت **पशुपति** (۵) بھیم **भीम** (۶) اُگر **उग्र** (۷) مہادیو **महादेव**

ل ۱۲- آدیتہ ووسوان **विवस्वान** ارجما **अर्य्यमा** پوکھا توشٹا **त्वष्टा** سوتا **सविता** بھگ **भग** دھاتا **धाता** بدھاتا **विधाता** برن **वरुण** مِتر **मित्र** شکر **शुक्र** اڑکرم **अरुक्रम** مگر رگوید میں آدیتہ صرف ۶ مندرج ہیں۔ یعنی مِتر **मित्र** ارجما **अर्य्यमा** بھگ **भग** وُرن **वरुण** دکش **दक्ष** انش **अंश** تیتریہ براہمن **तैत्तरियब्राह्मण** میں آٹھ ادیتوں کے نام پائے جاتے ہیں۔ شت پتھ براہمن میں ۱۲ آدیتہ - ۱۲ مہینوں کی صورتوں میں بیان کئے گئے ہیں۔

ل اندر- آریہ ورت میں جب ویدک دھرم پوری پابندی کے ساتھ ترقی پذیر تھا۔ تب راجہ اندر ہی دیوتاؤں میں واجب التعظیم مانے جاتے تھے۔ آریہ ورت ہی نہیں۔ بلکہ دوسری ولایات میں بھی راجہ اندر ہی کی پرستش کے رواج کا ثبوت ملتا ہے ؎

رگوید **ऋग्वेद** نشٹگتو **निष्टगतो** کے فرزند ہیں اتھر وید **अथर्ववेद** میں اندر کی والدہ کا نام ایکاشٹکا **एकाष्टका** درج ہے

گندھرب ۔ کنھر ۔ اپسرا دیو وغیرہ چاروں وید سب حواس ظاہری و

بقیہ حاشیہ صفحہ ۸ پُرش سُکت पुरुष सूक्त کے قول سے راجا اندر اگنی अग्नि کے ساتھ پُرش पुरुष کے منہ سے جلوہ ظہور میں آئے ہیں
یجُروید برہمن तैत्तिरीय ब्राह्मण میں لکھا ہے کہ دیوتاؤں نے
تپسیا کر کے اندر کو پیرایہ وجود سے آراستہ کیا ہے ۔ رگوید میں اندر کی استری کو اندرانی
بنایا گیا ہے ۔ لیکن ایتریہ برہمن एतरेयब्राह्मण پرسُہا प्रसहा
کے نام سے موسوم کرتا ہے ۔ اندر ہرنیا دکھشا دایو हरण्यकाचायु
دیکھو صفحہ ۱۰ پسا

۱؎ گندھرب गन्धर्व ۸ سورگ ترک کے معنی ۔ یہ قوم برہما کی زبان سے عالم
وجود میں آئی ہے ۔ اس مولد و مسکن گبھ لوگ मह लोक و دیا ہرلوک کے
وسط میں ہے ۔ یہ قوم ۱۱ فرقوں میں منقسم ہے (۱) ابھراج अभ्रोज
(۲) انگھار अङ्गारि (۳) رمبھارسی रम्भारी (۴) سورج ودچا सूर्यवर्चा
(۵) کردھو क्रोधु (۶) ہست हस्त
(۷) سہست सहस्त (۸) سور دھنوان मङ्गत्वान (۹) مہا منا महामना
(۱۰) بشواسو विश्वावसव (۱۱) کرشانو कृशानु
(حوالہ اگن پران دیو پران)

۲؎ کنھر किन्नर یہ قوم موسیقی میں مشتاق ہوتی ہے ۔ اس کے افراد کمپرکھ किम्पुरुष
بیرترنگ تُرنگ بدن तुरंगवदन میو सभ
ویہرنتک वहरिनतक آئی مل میں ہیں جی کہتے ہیں ۔ سورگ کے تمبور तम्बुर
کاشی کھنڈ میں لکھا ہے کہ کبیر نے تپو بل سے مہادیو سے کبیک
جکش यक्ष اور کنھر پر عظمت اور تیر اندازی کا کمال پایا ہے (دکن کوش)

۳؎ اپسرا سورگ کی عالمہ مغنی برہمانڈ پوران کے رو سے ۱۴ فرقے ہیں ۔
(دیکھو صفحہ ۱۰)

باطنی کے مقام دائرہ وجود میں آئے ؛

بقایا صفحہ ۸ متعلقہ اندر) اور بائیو वायु ان کے سارتھی یعنی رتھبان ہیں (دیکھو رگوید)

اندر نے بتر वृत्र آرہ अहि شش शुष्ण نمچ नमुचि

پاکو पाकु شمبر शम्बर ارن उरण پن पणि

وتس वत्स ایسے اچھسوں کے سرگروہوں کا قلع قمع کیا ہے۔

پرانوں کی رو سے راجہ اندر کشیپ कश्यप و دت अदिति کے فرزند ہیں۔ پلوما دیت کو مار کر اُس کی لڑکی مسماۃ شچی शची سے شادی کی

دت کشیپ کی استری کے حمل کو ٹکڑے اڑانے کی وجہ سے مرد گن मरुद्गण کی پیدائش ہوئی۔ اسکا واقعہ یوں ہے کہ دت کی اولاد دیوتاؤں اور راکشسوں کی لڑائی میں تہ تیغ ہوگئی تھی۔ دت نے اپنے خاوند کشیپ سے اندر کے قتل کرنے کو ایک نہایت قوی بل بیٹے کی درخواست کی۔ کشیپ نے فرمایا۔ تمہارے ایک لڑکا ایسا ہی پیدا ہوگا۔ جو اندر کو نیست و نابود کر دے گا۔ مگر تم کو سو برس تک حمل کی تکلیف اٹھانا پڑیگی۔ دت نے قبول کیا۔ اور کشیپ تپشیا کو چلے گئے (باقی دیکھو صفحہ ۱۱ پر)

بقایا صفحہ ۹ متعلق اپسرا) (۱) برہمو د بھوا ब्रह्मोद्भवा (۲) بید و د بھوا

वेदोद्भवा (۳) اگنیو د بھوا अग्न्योद्भवा (۴) پونو د بھوا

पवनोद्भवा (۵) امرتو د بھوا अमृतोद्भवा (۶) بارید بھوا

वार्युद्भवा (۷) سورجو د بھوا सूर्य्योद्भवा (۸) چندرو د بھوا

चन्द्रोद्भवा (۹) بھومیو د بھوا भूम्युद्भवा (۱۰) ودیت د بھوا

विद्युतोद्भवा (۱۱) مرتیو د بھوا मृत्युद्भवा (۱۲) مدنو د بھوا

मदनोद्भवा (۱۳) دکش پرجاپت کی کنیا (۱۴) نشالم کی کنیا زوجہ کشیپ

اپسرائیں دو قسم کی ہیں لوکک लौकिक اور دیوک दैविक

یعنی لوکک ۳۴ اور دیوک ۱۰ ؛

ویدبیاس جی یوگ کی طاقتوں سے مہابھارت تصنیف فرما چکے۔

---

بقایا حاشیہ صفحہ ۱۰) اور حمل کے ۷ ٹکڑے کر ڈالے۔ اس کے بعد ان ٹکڑوں کے بھی ۷ ٹکڑے کئے۔ جن سے ۷ × ۷ = ۴۹۔ مرت یعنی بایو گن (ہوا کی اقسام) پیدا ہوئے۔ (دیکھو ہرہنس ادھیاے ۳) ان ۴۹ اقسام کے نام حسب ذیل ہیں:-

ایک جیوت एकज्योति دوجیوت द्विज्योति ترجیوت

त्रिज्योति جیوت ज्योति ایک شکر एक शाकर

دوئی شکر द्विशाकर ترشکر त्रिशाकर اندر इन्द्र

ست गत्यद्रश्य تت तत्त تپس کرت तपसकृत پر पर

سنت सत سُت सुमित सुमिसत رت جت

रतजित

سنیہ جت सत्यजित् سُکھین सुषेण سین جیت

सेनजित انت منتر अन्तमित्र انمتر अनमित्र پرتر [illegible]

اپراجت अपराजित رت रित رت داہ ऋतवाह دھرتا

دھرتی धर्ता دھرن धरुण دُھرو ध्रुव بدھارن विधारण دیودیو

देवदेव ایدرکش ऐदरक्ष اُدرکش उदरक्ष پرتن प्रतन

پرش ورکش परिवृक्ष شر समर دھاتا धाता دُرگ दुर्ग

بھیم भीम ابھیکت अभियुक्त اپات अपात سہ सह

گھتی घति گھپ घप اندسو अन्दस्व انھواس अधवास

کام काम جے जय براٹ विराट

اس فہرست سے یہ ثابت ہوا کہ آریہ ورت میں عنصر باد ۴۹ قسم کا مانا گیا ہے جنکے نام اوپر لکھے گئے ہیں

جنیت जेयंत (جس نے رامچندر جی کے بن باس کے زمانہ میں کوّے کا بھروپ بھر کر سری سیتا جی کے پاؤں پر منقار ماری تھی۔ اور جس کی پاداش میں سری رامچندر جی نے اس کی آنکھ کور کر دی تھی) دیکھو صفحہ ۱۲ پر

ننکھے- اس کا حرف حرف ان کا صفحہ یادداشت نہا قلمی امداد

بقیہ حاشیہ صفحہ (۱۱) رکھب ऋषभ ادرمڑھ मदि اندر کے فرزند ہیں- گورو کی استری سے صحبت کرنے کی وجہ سے علامت مردمی زائل ہوئی- ازاں بعد ایک ہزار آنکھیں حاصل ہوئیں- توشٹا त्वष्टा کے بیٹے بشوروپ کو قتل کرنے سے ایک مرتبہ یہ راج سے معزول ہوئے تھے- اندر نے سواشومیدھ جگیہ کئے ہیں- پران میں درج ہے- کہ جب کوئی سواشومیدھ جگیہ کرنے کا انوشٹھان کرتا ہے- تو راجہ اندر بگھن کرنے کے لئے کوشش کرتے ہیں- برتر کو قتل کرنے پر جب برہم ہتیا ہوتی تھی- تو یہ سورگ سے بھرشٹ ہوئے تھے- اس وقت نُنکھ नुहष کو اندر کی پدوی ملی تھی- ایک مرتبہ مارجات-

समुद्गमत्थानोभत युष्यबृत्त विरोष
वास्यतेयस्पपव्याणां गस्लेलो विकीलिना ॥

وہ درخت جس کے پھولوں کی خوشبو تین جوجن تک پھیلی رہتی ہے (دیکھو لشن کوس)، کا ایک پھول نارد جی سری رکمنی جی کو دیئے گئے- اس پرست بھاماں جی کو حسد ہوا- تب سری کرشن جی اندر کو شکست دے کر اندر کی راجدھانی امراوتی عرف امرنگر سے پارجات کا درخت لے آئے اور اسے دوارادتی المعروف بہ دوارکاپری میں نصب کیا (دیکھو ہربنس پوران)، اوائل میں برجباسی لوگ اندر کی پرستش کیا کرتے تھے- مگر کرشن چندر جی نے ان کی پرستش بند کرادی- انگلی پر گوبردھن اُٹھانے کا واقعہ اسی بنیاد پر ہے- یورپ یونان کے اتہاس میں زیس Zeus کی شکل وشباہت اندر کی سی بیان کی گئی ہے- زیس کا دوسرا نام جو پٹر Jupiter ہے- یہ بھی اندر کے بجر دھر ہیں (دیکھو صفحہ ۱۳)

کی ضرورت تھی۔ جس وقت روشن ضمیری اور صفائی قلب سے کام لیا

بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۲، جب دیوتاؤں اور راکشسوں سے لڑائی ہوئی تھی۔ تو پھر رشی
دریچ کی ہڈی سے بسوکرماں (کارخانہ قدرت کی صنعت و حرفت کے عالم انجینئر
نے اندر کے واسطے راکشسوں کے مارنے کو بجر بنایا تھا۔ یونان کے ہفیسٹس
Hephuctus نے بھی زیس کے لئے اندر کے مذکورہ بالا بجر کی طرح
کا ایک ہتھیار تیار کیا ہے جس سے زیس نے ٹائٹین Titan کے خاندان کو
نیست و نابود کر کے Greek یونان کے دیوتاؤں کی حفاظت کی تھی نیس
کی پیشانی نیلگوں بیان کی گئی ہے۔ فیولس Phaelus ایک یونانی دیوتا نے ہیلیس
Helias یونانی دیوتا کو مویشیوں کی حفاظت کے لئے ایک سونے کا
ہتھیار دیا تھا اندر کے ہاتھ میں بھی ویسا ہی سونے کا بجر ہے (دیکھو رگوید
سنگھتا، اندر کے بنائے ہیں بھی ایک منور رتھ کی رتھبانی کرتے ہیں۔
پارسیوں کی مذہبی کتاب ژندہ دستان میں برتر کا نام Varethara
اور اندر کا نام برترگھن Varethragna लिखا ہے۔ پارسی دھرم
پستک میں درج ہے کہ بھرتر نے برن बबुन شہر میں آریہ
بھومی Ariana کو فتح کرنے کے لئے حملہ کیا تھا۔ مگر اندر نے
سب کا قلع قمع کیا۔ یونانی اتہاس میں برتر वत्र کا نام ارتھرس
Orthrs اور اندر کا نام ارتھردہن Orthrpon لکھا
ہے۔
اپولن Apolon یونانی دیوتا بھی سونے کے ہتھیار سے
مسلح ہیں۔ اور ان کے تیر بھی اندر کی طرح کے ہیں۔ ہربنس بھوشیہ پرب ۱۲۳،
ادھیائے اندر کی رتھ کے گھوڑے سبز ہیں جن کو हरितवर्णा ہرت برن
کہتے ہیں۔ یونانی دیوتا ہلیس کے گھوڑوں کا نام Charities ہے جو
بیڑ کے ہوا ہے لنفانی بہت بیان کی گئی ہے۔ اور خواہشات نفسانی پورا کرنے
کے متعدد تذکرے کئے گئے ہیں (دیکھو صفحہ ۱۴ پر)

سری برہما جی بہ نفس نفیس ظاہر ہوئے۔ درشن دیتے ہی فرمایا۔ گنیش جی کا دھیان کرو۔ سب مطلب سدھ ہو جائیگا برہما جی یہ فرما کر نظر سے غائب ہو گئے اور ویاس جی نے عقیدت باطنی و جذبات قلبی سے کام لیا۔ تو خود گنیش جی نمودار ہوئے۔ پھول چندن وغیرہ سے چرنوں کی پوجا کی گئی۔ اغراض دلی بتائے گئے جس نے فرمایا کہ مہاراج آپ بولتے جائیں میں صفحہ دل پر لکھے ہوئے الفاظ لکھتا جاؤں گا۔ اُدھر زبان سے گوہرافشانی ہونے لگی۔ اُدھر شاخ قلم سے گل افشانی۔ گنیش کا سمند قلم میدان قرطاس پر ہوا سے باتیں کرتا تھا بیاس جی سے شرط کی۔ کہ دھیان رہے عنان اشہب خامہ رُکنے نہ پائے ویاس جی نے ۹ سو ایسے دقیق اور حل طلب اشلوک پڑہے جن کے سمجھنے میں گنیش جی کا اس قدر وقت صرف ہوتا جاتا تھا کہ ویدویاس جی او بہت سے اشلوک تصنیف فرما لیتے تھے۔ لوم ہرشن جی مہابھارت کے ۱۸[له] پربوں کی تفصیل اور مضامین کی تشریح فرمائیے۔

بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۳ تیتریہ سنگھتا तेततोपारहा ।।६ २।। میں بیان ہے کہ اندر نے اپنے باپ کو قتل کیا ہے۔ یونانی کتابوں میں جوپیٹر اور اس کے باپ کی خونخوار دشمنی کا ذکر درج ہے:۔

له مہابھارت کے ۱۸ پربوں کی تفصیل:۔

(۱) آدپرب۔ اس میں ۲۲۷- ادھیاد اور ۸۸۸۴ اشلوک ہیں اور ۱۷ الوپ

| پرب | ادھیاد | | اشلوک | | الوپ | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (۲) سبھا پرب | ۷۸ | " | ۲۵۱۱ | " | ۱۹ | " |
| (۳) بن پرب | ۲۶۹ | " | ۱۱۶۶۴ | " | ۱۹ | " |
| (۴) براٹ پرب | ۶۸ | " | ۲۰۵۰ | " | ۶ | " |
| (۵) ادویوگ پرب | ۱۷۶ | " | ۶۶۹۷ | " | ۱۳ | " |
| (۶) بھیشم پرب | ۱۱۸ | " | ۵۷۷۴ | " | ۵ | " |

(دیکھو صفحہ ۱۵ پر)

کے بعد تر زبان ہوئے کہ میں نے بالاختصار مہابھارت کی کتھا
بیان کی - ۱۸ دن میں ۱۸ - اکشونی (چھونی) فوج ان میں کٹ مری -
جس شخص کو وید پڑھنے کی خواہش ہو - پہلے مہابھارت پڑھے
پھر وید مقدس - جس نے مہابھارت نہ پڑھی اور وید پڑھے
اس کا وید پڑھنا اور نہ پڑھنا برابر ہے - مہابھارت رات
کو پڑھی جائے تو دن کے گناہوں کا کفارہ ہو - دن کو پڑھے
تو رات کے پاپ کٹ جائیں - پشکر اشنان کا مہاتم اور
گئودان کا ثواب اس کے مطالعہ سے حاصل ہوتا ہے -
اول اول ویاس جی نے ۲۴ ہزار اشلوک سکھدیو جی اپنے فرزند
کو یاد کرائے - انہوں نے اپنے نورِ نظر کو پڑھائے - پھر ۶۰ لاکھ

بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۴

(۷) وردن پرب اس میں ۱۸۰ - ادھیائے اور ۸۶۰۶ - اشلوک ہیں اور ۸ اپ پرب

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (۸) کرن پرب | " | ۶۹ | " | ۴۹۶۴ | " | " |
| (۹) شل پرب | " | ۵۹ | " | ۳۲۲۰ | " | ۵ " |
| (۱۰) سوپتک پرب | " | ۱۸ | " | ۸۷۰ | " | ۲ " |
| (۱۱) استری پرب | " | ۲۷ | " | ۷۷۵ | " | ۵ " |
| (۱۲) شانتی پرب | " | ۳۲۹ | " | ۱۴۷۳ | " | ۳ " |
| (۱۳) انوشاسن پرب | " | ۱۴۶ | " | ۸۰۰۰ | " | " |
| (۱۴) اشومیدھ پرب | " | ۱۰۳ | " | ۳۳۲۰ | " | " |
| (۱۵) آشرم باس پرب | " | ۴۲ | " | ۱۵۰۶ | " | ۳ " |
| (۱۶) موسل پرب | " | ۸ | " | ۳۲۰ | " | |
| (۱۷) پرستھانک پرب | " | ۳ | " | ۳۲۰ | " | |
| (۱۸) سُرگاروہ پرب | " | ۵ | " | ۳۰۹ | " | |

اشلوکوں میں وید بیاس جی نے اعجاز بیانی کے کمالات دکھائے۔ تو دیول منی نے ۱۵ لاکھ اشلوک پترلوک میں سُنائے نارد جی نے ۳۰ لاکھ اشلوک دیوتاؤں کو۔ سکھدیو جی نے ۱۰ لاکھ اشلوک گلش اور گندھربون کو سُنائے۔ ایک لاکھ اشلوک جیشم پائن جی نے سنا کر السنانی دنیا کو گرویدہ احسان کیا۔ یہی ایک لاکھ اشلوک ہیں جو پردہ دنیا پر مہابھارت کے نام نامی سے موسوم اور آریہ ورت کی دینی و دنیوی عظمت کی زندہ جاوید یادگار ہیں۔

---

# دوسرا ادھیائے

کبھی دلداری کبھی دِلشکنی ہوتی ہے
ویسی ہی ہوتی ہے جیسی شدنی ہوتی ہے

---

## بچۂ سگ پر بیداد- مادہ سگ کی راجہ جنمجے سے فریاد- بددُعا سے راجہ کا خلجان- ازالۂ بددعا کا سامان

لوم ہرشن جی دُرج لب سے گوہرافشانی فرماتے ہیں۔ کہ جس وقت راجہ جنمجے سرپ جگیہ میں مشغول تھا۔ اس کے قوتِ بازو اگر سین و بھیم سین منتظم و منصرم کاروبار تھے۔ اتفاقاً ایک کتا جگیہ میں آ گھسا۔

راجہ کے بھائی برانگیختہ ہوئے اور مار پیٹ کر وہاں سے باہر نکلوا دیا
کتا روتا چلاتا اپنی ماں سے فریادی ہوا۔ ماں نے پوچھا کوئی حرکت ناشائستہ
تو سرزد نہیں ہوئی۔ کتا بولا نہیں میں نے جگیہ کی کسی چیز کو چھونا کیسا آنکھ اٹھاکر
بھی نہیں دیکھا۔ کتیا فوراً ہی جگیہ میں پہنچی۔ انسانی آواز میں راجہ سے کہا
تمہارے بھائیوں نے میرے بچے کو بے قصور مارا ہے۔ اچھا نہیں کیا
راجہ جنمیجے نے اس تقریر کو اس کان سُنا اُس کان اڑا دیا۔ جواب میں
بالکل خاموشی اختیار کی۔ کتیا نے پھر کہا" مہاراج! ہوشیار خبردار
کہے دیتی ہوں۔ کچھ شدنی ہے۔ آفتِ ناگہانی کو سر پر ہی سمجھیے گا" اب
تو راجہ کے ہوش اڑ گئے۔ خیال ہوا کہ ہزاروں افعیٔ خونخوار۔ لاکھوں مار سیہ
جلا کر راکھ کیے۔ ان کا خون ضرور کچھ نہ کچھ رنگ لائیگا۔ مار گزیدہ از
ریسماں مے ترسد۔ دُودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے
مہاراجہ پریچھت کی موت سے شاپ (بددُعا) کا تجربہ ہو چکا تھا۔ دل
تھرّایا۔ کلیجہ سہم اُٹھا۔ جگیہ سے چلے تو ہستناپور میں دم لیا۔ فکر ہوئی
کہ کوئی لایق فایق برہمن ملے۔ تو پروہت کی حیثیت میں مجھے عذاب سے نجات
دلوائے۔ اور بددعا کا ازالہ کرے زمانہ عبادت و ریاضت تھا۔ کشف
و کرامات کی گرم بازاری تھی۔ راجہ نے جنگل کی راہ لی۔ خاک چھاننے
چھانتے تقدیر ایک آشرم میں لے گئی۔ جہاں مہرشی سُرت شردا اور
ان کے فرزند سوم شردا رونق افروز تھے۔ راجہ نے ڈنڈوت کر کے
مہرشی سُرت سے درخواست کی :-

" مہاراج میری دلی خواہش ہے۔ کہ آپ کے فرزند سوم
شردا جی کو اپنا پروہت بنا کر زندگی سپھل کروں"۔

سُرت شردا۔ کیا مضائقہ۔ جو مرضی۔ مگر یہ سمجھ لیجئے۔ سوم شردا
بڑا دریادل اور عالی ہمت ہے کسی کا سوال رد نہیں کرتا۔ کوئی کیوں ہو
جو چیز مانگے یہ بے غل و غش اٹھا دیگا۔ اگر تم متحمل ہو سکو۔ تو سوم
شردا موجود ہے۔ شوق سے پروہت بناؤ۔

راجہ جنمجے۔ ان کو سب اختیار ہے۔ میں جو اُف بھی کروں ؀
بات طے ہو گئی۔ راجہ شوم سروا کو لئے ہوئے مکان پر آیا۔ شوم سروا
پروہت ہوئے۔ راجہ نے کیا وزرائے سلطنت۔ کیا اراکین دولت حتیٰ
کہ بھائیوں اور خاص رانی کو بھی فہمائیش کردی۔ کہ سوم شرواجی کی بات
کبھی نہ ٹلے۔ جو یہ مانگیں بے تکلف دیدو۔ لیت ولعل آرے بلے کی کوئی ضرور نہیں ؀
حکم کی تعمیل ہونے لگی اور راجہ کو فرمانروائی کرتے ہوئے زمانہ ہوگیا
آخر راجہ جنمجے نے تکشلا کو فتح کرکے شامل قلمرو کیا۔ اور راجہ پوت کی مشورت
سے راجہ جنمجے اور راجہ موصوف الصدر کے پروہت دھوم رشی مقرر ہوئے۔
رشی کے تین شاگردان رشید (آردنی۔ اپمنیو۔ اور وید) عالم اجل وفاضل
اکمل تھے۔ اس پر گرو بھگتی سونے میں سوہاگا۔ چونکہ راجہ کو یگیہ کی خواہش تھی
اس لئے اس نے ان تینوں چیلوں میں سے وید کو اپنا اودھیائے بنا لیا ؀

# ادھیائے ۳
## ویدرشی کی استری کا اظہار عشق اسکے نتائج اور سرپ یگیہ کی وجہ

وید رشی راجہ جنمجے کے ساتھ ہیں۔ اس کا مشہور چیلا اُتنک رشی اپنے
گُرو کی اجازت سے آشرم میں مقیم ہے۔ اُتنک رشی کا دھرم تیج اور گرو
بھگتی ضرب المثل ہو رہی ہے۔ اس پر شباب کا زمانہ۔ جوانی کا عالم۔ اک
تو نیناں مدھ بھرے دوجے انجن سارؔ والا معاملہ

اک تو گن دینو ئ۔ دوجے روپ بنندہ
یہ دونوں کہاں پائیے سونا اور سوگندہ

کا تحوا حسب حال۔ ویدرشی کی دھرم پتنی کے بے قابو دل پر صباحت د

ملاحت موہنی ڈال گئی - حیا و شرم نے پان رخصت لیا - صبر و قرار جواب دے گئے - پاکباز طبیعت آپے میں نہ رہ سکی - غلبۂ محبت اور ولولۂ عشق سے کلیجے میں دبی ہوئی آگ کو شعلہ زن کردیا - خواہشیں دبائے سے نہ دبیں حسرتوں سے نچلا نہ بیٹھا گیا - منہ سے کہلوا ہی کے چھوڑا ؎

نامِ الفت ہے رقم مُہرِ لبِ خاموش میں
کیا کھول دل جان سے کیوں تنگ ہے آغوش میں
کیا گو صاد آنکھوں کی حیا نے عرضِ مطلب پر
مگر جب دل سے نکلی بات آکر رُک گئی لب پر

پرواز سخن معنی بند نہ تھا - طرز کلام میں المعنی فی البطن الشاعر کے کنائے نہ تھے - اوتنگ رشی صاف سمجھ گئے - کہ منشا کیا ہے - غیرت و حیرت نے قیافے کا اندازہ بدل دیا - دست بستہ گذارش کی :-

" ماتا جی آپ ماتا ہو کر مجھ سے یوں فرمائیں حیرت ہے - میری ذات سے کبھی ایسی امید نہ رکھیئے " ؛

ویدرشی کی استری پر اس جواب نے اثر کیا - شرم سے اس کی گردن نیچی ہو گئی - منہ سے کوئی بات نہ نکلی - مگر دل ہی دل میں کڑھ گئی - محبت نے دشمنی کا چولا بدلا - تاہم ظاہری صورت میں کچھ دنوں کے لئے معاملہ رفت و گذشت ہی سا ہو گیا - آخر ویدرشی آشرم میں تشریف لائے معلوم ہوا کہ بات یوں تھی - اوتنگ رشی سے بہت خوش ہوئے - فرمایا جو خواہش ہو مانگ لو خوشی سے دینے کو تیار ہوں ؛

اوتنگ رشی - آپ کے چرنوں کی سیوا کے سوا کوئی بھی خواہش نہیں یہی میرا پرم دھرم ہے - آپ ہی جو ارشاد فرمائیں - اس کی بسر و چشم تعمیل کروں کتنا ہی مشکل کام ہو - آپ کی توجہ سے آن واحد میں ہو سکتا ہے - صرف جنبش نظر کی ضرورت ہے ؛

ویدرشی - اچھا جاؤ - اپنی ماتا سے پوچھو - کیا ہوس - کیا مطلب ہے جو اُس کی مرضی ہو پوری کرو ؛

اوتنگ رشی نے ویدرشی کی استری سے دست بستہ گذارش کی۔ ماتاجو حکم ہو ابھی بجالاؤں۔ کچھ زبان سے فرمایئے ؛

ویدرشی کی استری کے دل میں عداوت کی گرہ مضبوط ہو چکی۔ اُس نے سوچا کہ بخار نکالنے کا یہی موقعہ ہے۔ بس حکم دیا کہ

راجہ بھت کے یہاں جاؤ۔ رانی کے جڑاؤ کنڈل لے آؤ۔ مگر چار دن سے زیادہ دیر نہ ہو" ؛

حکم کی دیر تھی۔ اوتنگ رشی وہاں سے ہوا ہوئے۔ سچ مچ ہی پر لگا کر اُڑے اور راجہ کے پاس جا پہنچے۔ فرمایا۔"کنڈل لینے آیا ہوں۔ دیجیئے۔ اور اشیرباد لیجیئے۔" راجہ اوتنگ رشی کے چہرے سے بھانپ گیا۔ کہ کنڈلوں کا سوال ذاتی ضرورت سے نہیں۔ ضرور کسی اور کی فرمائش ہے جس کی وجہ سے رشی مہاراج کو خود تکلیف گوارا کرنی پڑی۔ اس نے نوزارانی سے کنڈل کی جوڑی منگا رشی کی ہاتھ پر رکھی۔ رشی وہاں سے روانہ ہوئے۔ تو راستہ میں اور ہی گُل کھلا۔ تکشک[1] نے کنڈل اڑ لیئے۔ اور زمین میں غائب۔ رشی کو افسوس ہوا۔ کہ کیا کرایا بگڑ گیا۔ ساری محنت اکارتھ ہوئی۔ آخر وہ سوراخ کھودنا شروع کر دیا۔ جس میں تکشک روپوش ہو گیا تھا۔ اوتنگ رشی نے اب منتروں کی برکت سے راجہ اندر کی یاد کی۔ ان پر رشی کے تیج پرتاب کا اثر ہوا۔ ویدرشی کے چیلے کی عزت پہچان کر وہ خود آ گئے۔ رشی کی مدد کی۔ اور کنڈل کی جوڑی بدستور رشی کے ہاتھ آ گئی۔ رشی وہاں سے چلے پڑے۔ ویدرشی اور رشی پتنی کی خدمت میں آئے۔ کنڈل کی جڑاؤ جوڑی پیش کی۔ دونو کنڈلوں کو دیکھ حیران رہ گئے۔ اوتنگ رشی کی خدمت لائقہ نے دل کا کنول کھلا دیا ؛

تکشک اوتنگ رشی کو چکمہ دے چکا تھا۔ رشی کی کے دل میں عداوت جڑ پکڑ چکی تھی۔ گوشمالی کا خیال نہ بھولتا تھا۔ ایک موقعہ پر راجہ جنمجے سے کہہ ہی بیٹھے۔ کہ تکشک ناگ کی نالائقی قابل معافی نہیں۔ آپ کے والد

[1] تکشک ناگ باسکی کا بھائی ہے ؛

ما جد اس سنے زہر اُگل کر موت کے منہ میں جھونکا۔ ضرور سزا کے لائق ہے۔ آپ سرپ جگیہ کریں ایتیں آہوتی دیکر منتروں کی غیبی طاقتیں دکھاؤں گا۔ راجہ جنمجے نے رشی کے آگے سر تسلیم خم کیا۔ جگیہ ہوا اور سنگ رشی نے آہوتی دینے میں وید منتروں کی وہ وہ کراماتیں دکھائیں۔ کہ اندر کیا اندر آسن بھی کھچا ہوا چلا آیا۔

# ادھیائے ۴

## کدرو اور بنتا کا سوتیا ڈاہ اور ارُن و گرڑ کی پیدائش

اُگر شر دایوں راوی ہیں۔ کہ بھرگ رشی نے ایک وقت اگن دیوتا کو آتش غضب کے اشتعال میں شعلۂ زبان کی شرر انگیزی سے سراپ دیا کہ تو سانپوں کو زہر مار کرے۔ اس کی ساری روئداد و سرگذشت بیان کر کے رشی جی نے پھر زبان فیض ترجمان سے گل افشانی فرمائی کہ کشیپ **महर्षि कश्यप** کے دو محترمان بزم اخلاص۔ ایک کدرو **कद्रू** دوسری بنتا **बनता** کی سوتیا ڈاہ مشہور ہے۔ سوت چوں کی بُری۔ ایک میان میں دو چھریوں کا اثر خالی نہیں جاتا۔ ان کے دلوں میں بھری ہوئی چھریاں بھی میان سے اگل پڑیں۔ اور جو نتیجہ ہوا وہ گوش گزار کیا جاتا ہے کشیپ کی دونو انہیں جلوت و جلیس خلوت میں بڑا پیار تھا۔ ایک دوسری کو دیکھ کو جیتی تھیں۔ اب دلوں میں گرہ پڑنے کے سامان بندھے۔ گوشت سے ناخن جدا ہونے کا رنگ جما۔ کشیپ جی صاحب کشف و کرامات تھے۔ کدرو نے بردان مانگ لیا۔ کہ فیض دُعا سے مجھے ایسے ہزار فرزندلیں جوڑے طاقتور اول درجہ کے مشہور ہوں۔ بنتا نے سوچا کہ میں کیوں چُوکوں۔ شوہر

سے بردان مانگا۔ کہ مجھے صرف دو نورِ نظر چاہئیں۔ مگر نورِ نظر کون۔ جو
کدرو کے ایک ہزار لڑکوں پر طاقت و بسالت میں بھاری ہوں۔ وہاں
ذراسی جنبش لب کی دیر تھی۔ اچھا کہتے ہی ناوکِ مراد نشانہ پر جم بیٹھا۔
اور کامیابی مقاصد کی امیدوں نے آرزومندوں کی مراد کی جھلک دکھانا
شروع کی۔ یعنی کدرو کے بطن سے ہزار انڈے پیدا ہوئے اور بنتا کے بطن سے دو
پانچ سو برس گزرنے پر انڈوں سے ہزار ایسے افعی خونخوار پیدا ہوئے
کہ جن کی پھنکار سے آگ کے شعلے برس جاتے۔ اور گرداب زہر کے تھپیڑے
لگتے تھے۔ بنتا زیادہ صبر نہ کرسکی۔ بیتابی انتظار سے اس نے اپنے ایک
انڈے میں سوراخ کیا۔ تو حقیقت کھلی کہ بچہ ابھی ادھورا ہے پورے
دنوں کا نہیں۔ اسی وقت انڈے سے نکلنے والی آواز نے اسے چونکا دیا۔
اور یہ الفاظ اس کے کانوں کو سنائی دیئے۔ مجھے ایام پیدائش سے بہت پہلے
نکالنے کی خواہش کی بہت برا کیا۔ اب پانسو برس تک غلامی کی ذلت بھگتو۔
اور دوسرے انڈے کو بھی چھوڑو نہیں تو غلامی کا ٹیکا اور پانسو برس کے لئے
ماتھے پڑیگا۔

اتنا کہتے ہی ارن **अरुण** جو اڑا تو بس آکاش ہی پر تھا۔ وہاں
راجہ اندر کی رتھ بانی نصیب ہوئی۔ آفتاب طلوع و غروب ہوتے وقت جو
سرخی گوشہ مشرق و مغرب میں نظر افروز ہوتی ہے۔ وہ شفق نہیں۔ ارن
ہی کے جمال جہان آرا کا پرتو ہے۔ ارن کے آکاش پر اڑتے ہی دوسرے انڈے
سے گرڑجی نے لباس ہستی پہنا۔ اور وہ بھی فوراً ہی اکاش پر پرواز کر گئے
برہما جی نے اغذیۂ لطیف تیار کر رکھی تھیں۔ گرڑجی نے تناول
کیں۔ گرڑجی سب پرندوں کے بادشاہ ہیں۔ دیوتاؤں کی
مدد کرنا فرض منصبی ہے۔ سانپوں کو نہ مار کرتے ہیں۔ اور سری
کرشن جی کا باہن ہیں۔

کسی روز کدرو بنتا دونو ہی جارہی تھیں۔ راہ میں سورج کا
گھوڑا اچ شروا نظر آیا۔ دونو نے اس کی پرستش کی۔

لوم ہرش اتنا ہی کہنے پائے تھے۔ کہ سونک رشی نے دریافت کیا۔ کہ "اُچی شروا کون ہے؟ اس کی پیدائش کیونکر ہوئی؟"

لوم ہرش جی نے فرمایا۔ کہ سمندر متھے جانے کے وقت جو چودہ رتن برآمد ہوئے تھے۔ اُن میں ایک اُچ شروا بھی تھا۔ میں سارا ماجرا بیان کرتا ہوں۔ جس سے آپ کو امرت کی حقیقت معلوم ہو جائے گی۔

# ادھیائے ۵

## سمندر متھا جانا۔ چودہ رتنوں کا ظہور اور تقسیم

سومیر پربت اور سب پہاڑوں سے بلند پہاڑ ہے۔ جس کی طلائی زرق برق سے کہنا پڑتا ہے۔ کہ قدرت نے واقعی ایک سونے سے پہاڑ ہی کو نور کے سانچے میں ڈھال دیا ہے۔ اس زرین پہاڑ میں قسم قسم کے جواہرات کی کانیں ہیں۔ ہر مرض کی دوائیں ہیں۔ دیوتاؤں کی تفریح گاہیں ہیں۔ اور اس کی بلندی وہ کہ طائرِ خیال کی رسائی ممکن نہیں۔ ایک ایک چوٹی آسمان سے باتیں کر رہی ہے۔ ایک روز یہاں دیوتا لوگ سیر و تفریح سے دل بہلا رہے تھے۔ اِدھر اُدھر کی باتوں میں امرت کا ذکر چھڑ گیا۔ سب کو دھن بندھی کہ امرت نکالنا چاہیئے۔ مگر نکلے کیونکر۔ یہی ٹیڑھی کھیر ہے۔ اب عقل کے گھوڑے دوڑنے لگے۔ آسمان زمین کے قلابے ملانے والی بندشیں سوچی جانے لگیں۔ بشن بھگوان بھی وہیں موجود تھے۔ اُنہوں نے فرمایا۔ امرت کا

نکالنا بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔ بشرطیکہ دیوتا اور دانو مل جل کر سمند منتھ
ڈالیں۔ ادھر سمندر متھا گیا۔ ادھر امرت آنکلا اور امرت ہی نہیں وہ
وہ رتن برآمد ہوئے کہ باید و شاید ؛

یہ سنتے ہی دیوتا اور دانو مندراچل پہاڑ پر جٹ گئے۔ لاکھ زور
لگایا۔ مگر کوہِ گراں کو جنبش تک نہ ہوئی۔ آخر سشیش ناگ جی سے درخواست
کی۔ ان کے نزدیک بات ہی کیا تھی۔ مندراچل کو اٹھایا اور سمندر کے ساحل
پر پہنچا دیا۔ اسی کی ضرورت تھی۔ اتنے بڑے پہاڑ کی متھانی کو رسی کہاں
سے آتے پس باسک؎ ناگ سے کام نکالا گیا۔ مگٹھ راج یعنی سری بشن جی کو
کشیپ روپ (کچھ اوتار) سے التجا کی گئی۔ کہ پشت اقدس پر
مندراچل رکھیں۔ انہوں نے پہاڑ پیٹھ پر روکا۔ باسک ناگ مندرا
چل کے اِرد گرد لپیٹا گیا۔ دُم دیوتاؤں نے پکڑی۔ منہ راچھسوں
کے ہاتھ میں تھمایا۔ متھانی سمندر متھا جانے لگا۔ باسک ناگ کے
منہ سے گرم ہوا کی دھونکنی سی چلنے لگی۔ زہر کا پھین نکلنے لگا۔ اس
حالت کو دیکھ کر راچھسوں کی بوٹی بوٹی لرزنے لگی۔ اِدھر سمندر سے
بھی خوفناک گھڑگھڑاہٹ پیدا ہوئی۔ جانورانِ آبی کا دم نکلا جاتا تھا
روح فنا ہوئی جاتی تھی۔ مندراچل کے چھتنارے درختوں سے سمندر
متھنے والوں پر پھولوں کا مینہ برس رہا تھا۔ اور درختوں کی شاخیں
ایک ایک دوسرے سے رگڑ رگڑ کر پہاڑ کو کرۂ نار بنا رہی تھیں۔
آگ کی شعلہ زنی سے دامنِ کوہ کے چرند کباب ہو گئے۔ درختوں کا گوند
پگھل پگھل کر جھرنے کی طرح پہاڑ سے بہتا تھا۔ یہاں تک کہ سمندر کے پانی
کا رنگ دودھیا ہو گیا۔ دیوتا متھتے متھتے تھک گئے۔ دم پھولنے لگا۔
مگر ہموں آتش در کاسہ ہنوز روز اول گوہرِ مقصود کا کوسوں پتہ نہیں۔
برہما جی بشن بھگوان سے مخاطب ہوئے۔ فرمایا۔ کہ دیوتا ست چھوڑ
چلے۔ دست و بازو میں جان نہیں رہی ہمت ہار بیٹھے۔ حوصلہ

؎ شیش ناگ کے بھائی کا نام۔

جواب دے گیا۔ اب آپ اپنی قدرتِ نامتناہی سے ان کو قوت دیں تو کام سدھ ہو سکتا ہے۔ سوار تھ ہو نشن جی نے گزارش قبول فرمائی۔ دیوتاؤں کو خاص طاقتیں حاصل ہوئیں۔ پھر متھنے کو جٹے زور لگایا۔ آخر نقش مراد کرسی نشین ہوا۔ سلسلہ وار چودہ رتن برآمد ہوئے۔ جن کے نام یہ ہیں:-

(۱) چندرماں۔ جس کی ہزار ہا کرنیں فی نفسہٖ ایک کرۂ نور تھیں ؛

(۲) لکشمی جن کے تنِ اقدس کو سفید ملبوس کی زینت اور خوشنما زیورات کی آراستگی نور کے سانچے میں ڈھال رہی تھیں ؛

(۳) سُرا دیوی ؛

(۴) اونچی شردا۔ سمندِ تیز گام نقرۂ اندام ؛

(۵) کوستبھ من لعل گرانبہا جسے شری وشن جی نے زیب گلو ہونے کی عزت دی ؛

(۶) دھنتر وید۔ جن کے ہاتھ میں امرت سے بلبریز کمنڈل زیبِ ہاتھ

(۷) امرت یعنی آبِ حیوان آبحیات۔ آبِ بقا۔ آبِ زندگی۔ آبِ ظلمات، دھنتر وید کے کمنڈل میں تھا ؛

(۸) ایراوٹ۔ سفید ہاتھی جس کے چار دانت تھے ؛

(۹) کال کوٹ۔ زہر ہلاہل۔ سمِ قاتل جس کی سمّیت سے تینوں لوک میں زہر سا چھڑکا جاتا تھا ؛

(۱۰) رمبھا۔ ماہ وش مہر طلعت اپسرا ؛

(۱۱) کلپ برکش۔ بیکنٹھ کا وہ مقدس درخت جو خواہشمند کو وہی

---

ف ایراوت کے نام ابراون एरावण ابھرماتنگ अभ्रमातंग

سدراما सुदामा سداون सदावान مل ناگ मल्ल नाग

پورب دگج بھی ہیں۔ (وشنو پران۔ دریائے کاویری کے متصل) पूर्वदिगज

ایراوت چھیتر کے نام کا ایک قدیم تیرتھ ہے۔ برترسر वृत्रासुर کو مار کر دفع عذاب کے لئے اس مقام پر راجہ اندر نے تپسیا کی تھی۔ مہادیو جی نے اسی مقام پر ایراوت کو از سرِ نو زندہ کیا تھا۔ اسی سبب سے مقام کا نام ایراوت چھیتر ہو گیا ؛

چیز دے جسکی اُسے آرزو ہو۔ اُسے کلپ تریا سرتر اور سُر بوکش کہتے ہیں +
(۱۲) سنکھ - عدیم النظیر جواہر سے مُرصّع ناقوس جس کی آواز ترلوک میں گونج جاتی تھی +
(۱۳) دھنش (دھنک، عجیب غریب ساخت و اوصاف کی کمان +
(۱۴) مدار - شراب ناب جس کا سرُور مستی شباب و نشہ جوانی کے ساتھ مے دوآتشہ کا کام کرتا تھا +

ایسے رتنوں کو دیکھا تو سب لوٹ ہو گئے۔ لکشمی کے حسُن گلوسوز وجمال عالم افروز پر تو راچھسوں کی رال ہی ٹپک پڑی۔ امرت کے واسطے منہ میں پانی ہی بھر آیا۔ راکشس ضد کرتے تھے۔ کہ ہم لینگے۔ دونو ہمارا حال ہیں۔ دیوتاؤں کا کچھ حق نہیں۔ دیوتا کہتے تھے خوب رنگ لائی گلہری جاؤ منہ دھو رکھو۔ مثل ہے ساجھے کی ہانڈی چورا ہے پر پھوٹے۔ حصے بخرے بس وہی کہاوت سچ ہوئی۔ فریقین کی آستینیں چڑھ گئیں مونچھے بندھ گئے۔ تلواریں میان سے اُگل پڑیں۔ ترکشوں سے تیروں نے سر نکالا۔ دیوتا دیوتا ایک طرف ہو گئے۔ رکشس۔ راکشس ایک طرف۔ مار دھاڑ شروع ہوئی۔ دوطرفہ وار ہونے لگے۔ بشن بھگوان نے سوچا کہ گڑ سے جو مرے تو زہر کیوں دے۔" وہ بات کرو کہ سانپ مرے اور لاٹھی نہ ٹوٹے" جمال دلفریب کو حسُن عالم فریب کی زیب وزینت دی اور سہیلیوں ہمجولیوں کے جھرمٹ میں چھم چھم کرتے اٹکھیلیوں سے دل پر موہنی ڈالتے ہوئے وہیں وار ہوئے۔ جہاں تلواریں بج رہی تھیں۔ عشوہ و انداز نے وہ سحر کیا۔ ادا و ناز نے وہ منتر چلایا۔ کہ سب کاٹھ کی پتلی بن گئے۔ دیوتاؤں کی نظر موہنی مورت کو دیکھ کر نقش دیوار بن گئی۔ راچھسوں کی بندھ جانیوالی ٹکٹکی نے آنکھوں کی پتلیوں کو تصویر قالین بنا دیا۔ تلواروں کے مُنہ تیغ نظر نے لڑائی سے موڑ دیئے۔ جنبشِ ابرو نے ناک بھوں چڑھانے والی کمانوں کو سیدھا کر دیا۔ دریائے خون میں تیرنے والے جیالے گرداب محبت میں ڈبکیاں لینے لگے۔ طوفانِ عشق کے تھپیڑوں نے تلوار سے

گھاٹ اُتارنے والے سو بیروں کے منہ پھیر دیئے کیا دیوتا کیا راچھس سب کے سب پروانہ اس شمع حسن کے گرد ہو گئے۔ آنکھیں چہرے پڑیں تو نرگس کی طرح ٹکٹکی بندھ گئی ؛

اِس تصویر نور نے سب کو از خود رفتہ اور جان و دل سے فریفتہ پاکر ایک عجیب انداز سے فرمایا:۔

کیوں رتنوں کے لئے لڑے مرے جاتے ہو۔ لاؤ میں فیصلہ کر دوں جس کو جو دوں قبول کرے۔ فضول جھگڑے بکھیڑے کا کیا فائدہ۔ راچھس حُسن نظر فریب سے اندھے ہو رہے تھے فوراً بول اُٹھے ؎

راضی ہیں ہم اُسی میں جس میں تیری رضا ہے
اگر بخشے زہے قسمت نہ بخشے تو شکایت کیا
سرِ تسلیم خم ہے جو مزاجِ یار میں آئے

وشن جی کو فکر تھی۔ کہ کال کوٹ کس کو دیا جائے۔ آخر شیوجی کی طرف خیال دوڑا کہ ان پر زہر ہلاہل اثر پذیر نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ شیوجی سے فرمایا:۔

"آپ ہی اسے نوش جان کریں۔ کیونکہ اور دیوتاؤں میں یہ طاقت نہیں کہ زہر ہلاہل کی سمیّت برداشت کر سکیں" ؛

شیوجی نے خوشی سے حلق میں سم قاتل ٹپکا لیا۔ تاثیر ہلاہل سے حلقوم نیلگوں ہو گئی۔ اور حُسن صبیح کے لئے یہ تاثیر زہر اُس قاتل کا کام کر گئی۔ جو کسی چاند سے مکھڑے پر مُہرِ خوبی ثبت کر کے نظارگیانِ جمال کے دلوں پر موہنی ڈال دیا کرتا ہے۔ شیوجی مہاراج کے جتنے نام ہیں۔ اُن میں نیلکنٹھ کا نام اسی واقعہ کی یادگار ہے ؛

زہر ہلاہل کا سر تا بھر تا کر کے وشن جی نے سُرا اور کلپ برکش کو بیکنٹھ کے حوالہ کیا۔ اور باروُنی یعنی مدارا راچھسوں کے نظر کی۔ راچھسوں نے صہبائے تیز بادہ نشہ انگیز جو پائی تو پھر کیا تھا پہلے ہی بے پیئے مست تھے۔ ساغر پر ساغر دور پر دور چلے۔ تو کچھ گھڑے کی چڑھی چلو ہوئے عقل و ہوش کھو کر نشہ فہم و ادراک ہرن ہو گیا ؛

سُرپت اندر دیوتاؤں کے راجہ تھے۔ راجہ کے لئے سواری موزوں تھی۔ لہٰذا اوچی شرواد (گھوڑا)، اورایراوت (ہاتھی)، ان کے حصے میں آیا۔ کوستبہ من بشن جی نے خود زیب گلو فرمایا۔ لکشمی جی کو بھی آغوش محبت میں لے لیا؛

امرت کی باری آئی تو دیوتاؤں نے امید لگائی۔ راہو زمانے بھر کا چھٹا ہوا تھا۔ راچھسوں کی پنگت سے اٹھ کر دیوتاؤں کے جتھے میں آبیٹھا اور بے منت غیرے امرت کے گھونٹ پئے۔ سورج اور چندرماں بھروپ پہچان گئے۔ وشن کی موہنی مورت سے کہا آپ نے کچھ پہچانا یہ کون حضرت ہیں۔ دیوتاؤں میں راہو نے گھس کر سب کی آنکھوں میں دُھول جھونکی۔ چکمے سے امرت پی لیا؛

موہنی مورت آگ بگولا ہوگئی۔ سودرشن چکر جو مارا تو سر الگ۔ امرت کی تاثیر رگ رگ میں پیوست ہو چکی تھی۔ سر اڑا کر آکاش پر پہنچا شور قیامت سے آسمان سر پر اٹھا لیا۔ پیچھے کا دھڑ زمین پر چیت ہوگیا جن کو زمانہ راہ کیت کہتا ہے۔ ان کی وجہ تسمیہ یہی تھی جو بیان ہوئی اور سورج گرہن چندر گرہن کے باعث بھی ذات شریف ہیں۔ جو اُس وقت کا بخار ابتک نکالتے رہتے ہیں؛

حصہ بخرہ تو ہوگیا۔ چودھوں رتن جس جس کی قسمت میں تھے۔ اُسے مل گئے۔ مگر امرت دیوتاؤں کو ہضم ہوگیا۔ اس پر راچھس چرا ہندے ہوئے خوب نہرا گلا۔ اور پھر سے بندیاں بندھ گئیں۔ تیر ترکش کس گئے۔ اور میدان کارزار گرم ہوگیا؛

راچھس تھے ہٹے کٹے قصائی کے کُتّے۔ دیوتا سیدھے سادے بالکل گئو۔ ایک چیش نہ گئی۔ آخر سری بشن جی سے دُہائی کھینچی بشودر کا آسرا لیا وشن جی فوراً اسی موہنی روپ کو خیرباد کہکر نرائن بن گئے۔ اور راچھسوں کو وہ پودی مار ماری کہ اچار نکل گیا۔ ہزاروں کھیت رہے ہزاروں کو سمندر نے جھنجی بنا ڈالا۔ جو بھاگے ہوئے پہاڑوں کی کھوہوں میں منہ چھپا گئے؛

ایک راچھس تک نہ بچا۔ دیوتاؤں نے فتح کا پھریرا اڑایا مندرا اچل

کو اصلی مقام پر پہنچا دیا۔ سب نے سورگ کی راہ لی۔ امرت نرنارائن کے قبضۂ قدرت میں آیا؛

# ادھیائے - ۶

## شرط کی ہار جیت - کدرو کا فریب - بنتا کی غلامی اور گرڑجی کا ذکر

چوتھے ادھیاء میں ذکر ہو چکا ہے۔ کہ کدرو اور بنتا نے اوچی شروا کو دیکھا اور پرستش کی۔ اسی سلسلے میں لوم ہرشن رکھیشر فرماتے ہیں کہ کدرو نے بنتا سے دریافت کیا۔ کہ اوچی شروا گھوڑے کا رنگ کیا ہے؟

**بنتا** سر سے پاؤں تک بالکل سفید؛

**کدرو۔** نہیں تم بھولتی ہو۔ دُم ضرور سیاہ ہے؛

ادھر بھی تائید کلام اُدھر بھی سخن پروری فیصلہ شرط پر ٹھیرا کہ جس کی بات جھوٹ ہو۔ غلامی اختیار کرے۔ کدرو جانتی تھی۔ کہ میں نے سفید کو سیاہ کہا ہے۔ ہار میں شک نہیں۔ اس نے اپنے بیٹوں سے کہا کہ بنتا کی آنکھوں پر دیوار اٹھاؤ۔ اوچی شروا کی دُم میں لپٹ جاؤ۔ اگر شرط ہار گئی۔ تو غلامی کا کلنگ ماتھے پر لگیگا۔ بہتوں نے انکار کیا کہ ہم سے یہ نہ ہوگا قول ہے۔ جان جائے ایمان نہ جائے۔ کدرو اس جواب سے جل اُٹھی سراپ دے دیا۔ کہ تم سب آگ میں خاک سیاہ ہو چنانچہ یہی راجہ جنمیجے کے جگیہ میں لقمۂ نار عذاب ہوئے۔ ان کے علاوہ اور بیٹوں نے سوچا۔ کہ اگر انکار کرتے ہیں تو سراپ آگ میں جھونکیگا۔ اور ماں کو بھی غلامی کرنی پڑیگی۔ اس لئے طوعاً و کرہاً سر قبول جھکا دیا۔ اور تعمیل حکم کے لئے زبان دے دی؛

کشیپ جی کو بھی خبر پہنچ گئی۔ کہ کدرو نے میرے بہت سے جگر بندوں کو ملعقۂ آتش بننے کی بددعا دی ہے اس رنج نے ان کا کلیجہ تڑپا دیا۔ تھے صاحب کشف و کرامات فوراً ہی برہما جی تشریف لے آئے۔ ڈھارس دی کہ کدرو کا قصور نہیں میری مرضی ہی یوں تھی۔ یہ سانپ بنی نوع انسان کو تکلیف دیتے ہیں۔ سینکڑوں کو ڈس گئے۔ ان کو ایسا شراپ ہونا ہی لازمی تھا؛

یہ کہکر کشیپ جی کو وہ علم سکھایا جس سے زہر کی تکلیف کافور ہوجاتی تھی۔ بعدہ تشریف لے گئے؛

اب سویرے کا سہانا وقت ہے کہی بدی بات تھی کدرو اور بنتا شرط کی ہار جیت کے شوق میں گھر سے چل نکلیں۔ راستہ آکاش سے تھا۔ وہاں سے سمندر کا نظارہ دیکھا تو دل ٹھنڈا ہو گیا۔ سمندر میں سری بشن بھگوان کی آرامگاہ تھی۔ برن دیوتا بھی سکونت پذیر تھے۔ ناگوں کا بھی اسی میں قیام تھا۔ جواہرات کی کانیں بیشمار۔ اشیائے گرانبہا کا ہر طرف انبار۔ امرت کا سرچشمہ۔ چندرماں کا مطلع الانوار۔ لہروں کو دیکھ کر ڈوبے ہوبے دلوں میں خود بخود موجیں اُٹھتیں۔ پانی کی چادریں چاند سورج کی روشنی کے عکس سے ایک دریائے نور بہتا ہوُا نظر آیا؛

یہ نظارہ دیکھتے ہوئے ادھر یہ منزل مقصود کی طرف سیدھیاں بھر رہی تھیں۔ اُدھر سراپ سے خوف زدہ بیٹے اوچی شرداکی دُم سے جا چمٹے۔ سورج کے رتھ پر نگاہ جاتے ہی بنتا دیکھتی ہے تو اوچی شرداکی دُم سیاہ۔ اچنبھا سا ہوگیا۔ حیران رہ گئی کہ دن رات کیسی۔ قول ہار چکی۔ بات کا پاس تھا۔ غلامی کی۔ اور رانی کدرو کی لونڈی بن گئی؛

بنتا کے دوسرے فرزند گرڑجی تھے ان کی طاقتیں اندازۂ قیاس سے باہر تھیں۔ جہاں جس جگہ چاہیں اس کی شکل میں نمودار ہوجائیں۔ پلک نہ جھپکنے پاوے۔ جہاں منظور ہو وہیں پہنچیں۔ صورت ڈراؤنی چہرہ ہولناک۔ ولادت کے کچھ دنوں بعد آکاش پر پرواز کی۔ تو دیوتاوں کے ہوش

اُڑ گئے - بدن کانپ اُٹھا - کلیجے میں تھرتھری پڑ گئی - جان سنتر کوٹھوں میں چھپنے لگی - پروں کی سنسناہٹ سے او تار پر بہتے ہوئے دریا کی گھڑ گھڑاہٹ مات تھی - معلوم ہوتا تھا - کہ بادل گرج رہے ہیں - دیوتا کانپتے تھراتے اگنی دیو کی خدمت میں پہنچے - عرض کی "مہاراج گرڑجی نے کلیجہ ہلا دیا - ہاتھ پاؤں تھرا دیئے ایسا نہ ہو سب کو سواہا کر کے رکھ دیں" ؛

اگنی دیوتا - ڈرو نہیں - گھبرانے کی ضرورت ؟ گرڑجی تمہارے دشمن نہیں - خیر خواہ ہیں پشت پناہ ہیں - دیوتاؤں کے دست بازو - ہاں رکھشسوں کے لئے ضرور تیر و ترازو ہیں - اس طرح ڈھارس دیکر دیوتاؤں نے سب کو ساتھ لیا - گرڑجی کی خدمت میں گئے - اور ان کی مدح و ثنا میں یوں تر بزبان ہوئے :-

آپ رشیوں کے سرتاج ہیں - کھگ راج ہیں - سب نثر زبان پر - چاروں وید از بر - کال آپ کی نظر میں چلتا ہے موت کا نام سے دم نکلتا ہے - پرند آپ کی رضا کے پابند - عقاب آسمان آپ کی پابوسی سے سربلند - بشن بھگوان کے مرکب عرش پرواز - پرم سادھوؤں میں ممتاز دیوتاؤں پر نظرِ ترحم فرمایئے - آثار قیامت سے بچایئے - آپ کی تیزی پرواز سے دیوتا تھرتھراتے ہیں - ہاتھوں کے طوطے اڑے جاتے ہیں - آکاش کانپ رہا ہے پاتال مارے ڈر کے منہ ڈھانپ رہا ہے - زمین پر جوڑی سی چڑھی ہے سمندر کی کپکپی بڑھی ہے - دشاؤں کی جان نکل رہی ہے - جانداروں کی روح دہل رہی ہے - رحم فرمایئے - سب کو مصیبت سے بچایئے - گرڑجی نے ترس کھایا - چہرے کا تیج گھٹایا - ارن کا دیدار کیا - بھائی کو پیٹھ پر سوار کیا - ماں کے پاس دیدار دکھائے ؛

جس وقت سمندر متھا گیا تھا - راہو بھی امرت پینے کے لئے دیوتاؤں میں آ گیا تھا - سورج نے مخبری فرمائی - چندرماں جی نے آگ لگائی - وشن نے سودرشن چکر مارا - راہو کا سر اُتارا - دو ٹکڑے کیت راہو ہوئے -

سورج چندرماں سے کینہ خواہ ہوئے کیونکہ انہوں نے سورج کو ستایا- خسوف نے چندرماں کو گہنایا- سورج دیوتا نے کہا واہ- مفت میں حالت دی نیکی کا بدلہ بدی- دیوتاؤں نے خوب صلہ دیا- ہم کو خاک ہی میں ملا دیا تو ہمی سرلوک میں آگ بھر دوں دیوتاؤں کو جلا کر خاک کر دوں- غصے سے آگ ببولا ہو رہے تھے- راہو کیت حواس کھو رہے تھے- غصے کی دھن میں مست ہو گئے- گوشہ مغرب میں است ہو گئے- دیوتاؤں کا جی چھوٹ گیا- شیرازہ حواس ٹوٹ گیا- ڈرے- سورج دیوتا برآمد ہوئے کہ سب سوا ہا دہلے کہ کریں پھونیں- اور دنیا خاک سیاہ- برہماجی سے فریاد کی- خواہش استمداد کی- برہماجی نے فرمایا- ہمت نہ توڑو- جی نہ چھوڑو- گرڑجی اپنے بھائی اُرن کو گوشہ مشرق میں بٹھا گئے ہیں- وہ وہاں اپنا سکہ جما آئے ہیں- جب سورج دیوتا اودے ہوں گے- سب مرحلے خود طے ہوں گے اُرن سارتھی (رتھبان) بن جائینگے سورج کے تیج کو حکمت سے گھٹائینگے- چنانچہ وہی ہوا- اور دیوتاؤں کی رکھشا ہو گئی:

# ادھیائے ۔ ۷

## بنتا کی حالت غلامی - گرڑجی کو آزادی کی فکر اور امرت لانے کی بابت چیت

ایک وقت گرڑجی بنتا اور کدرو کے پاس رونق افروز تھے- باتوں باتوں میں ناگ لوک کا ذکر چھڑ گیا- کدرو گرڑجی کی سوتیلی ماں- بنتا سے بولی- کہ ناگ لوک کی شوبھا دیکھنے کو جی چاہتا ہے لے چلو- دکھلاؤ:

بنتا گرڑجی کی ماں، غلامی کی حالت میں تھی تعمیل حکم فرض- اس نے کدرو کو پشت ادب پر سوار کر لیا- اور گرڑ سے کہا:-

"جان وجگر اپنے بھائیوں کو تم لے چلو۔ یہ بھی دیکھ آئیں"۔ گروڑجی نے سر تسلیم خم کیا۔ کدرو کے بیٹوں اپنے سوتیلے بھائیوں (ناگوں) کو پیٹھ پر لاد کر پرواز تولے تو آناً فاناً میں سورج لوک کی قربت حاصل ہو گئی۔ گروڑجی کی کیا بات آفتاب کا اثر کہاں۔ ہاں سوتیلے بھائی ناگ جھلسنے لگے۔ بدن پھنکنے لگا چہروں پر مُردنی چھا گئی۔ غش پہ غش آنے لگا کدرو کی ماتا سے بچوں کا یہ حال نہ دیکھا گیا۔ راجہ اندر کا دھیان کیا۔ بڑی لجاجت سے التجا کی:

مہاراج آپ دیوتاؤں کے سرتاج ہیں۔ مہاراج ادھیراج ہیں ہزار آنکھوں سے چہرۂ انور کی رونق ہے۔ ابر رحمت پانی کا سر چشمہ ہے بڑے بڑے پرتاپی تپونی دھاری رکھیشر آپ کی پرستش سے صاحب کشف و کرامات ہوئے ہیں۔ میں آپ کو نمسکار کرتی ہوں۔ مجھ پر نظر ترحم ہو۔ پانی برسا کر میرے کلیجے کی تپن بجھائیے۔ کلیجے کے ٹکڑوں کو سوزشِ آفتاب سے بچائیے:

اندر نے دعا قبول کی۔ دریائے رحمت جوش زن ہوا۔ بادل اُمنڈے گھنگور گھٹائیں چھا گئیں۔ بجلی کی چمک آنکھوں میں چکا چوند پیدا کرنے لگی۔ وہ دونگڑا برسا ایسی جھڑی لگی۔ کہ جل تھل ایک ہو گئے۔ ناگوں کی جان میں جان آئی۔ تازہ دم ہو گئے۔ ماں کے ساتھ رمنیک دیپ میں جا پہنچے۔ گروڑجی کی سواری تھی۔ وہاں سے جو اُڑے تو نکر اد اس دیپ کی سیر کی۔ گھور لوانا سر تالاب، اور منوہر کانن کے قدرتی نظارے تھے سمندر کی لہریں زمین پر پانی کی ہلکی چادر بچھا رہی تھیں۔ رنگ رنگ کے پھولوں کی بھینی بھینی خوشبو سے سارا جنگل مہک رہا تھا کنولوں کی شگفتگی نظر موہ رہی تھی۔ مستی بھرے بھنورے گونجتے ہوئے اس کنول کا رس لیکر اُس کنول کی بہار لوٹتے تھے۔ یہاں کے نظارہ نے ناگوں کو از خود رفتہ بنا دیا۔ خوب کلیلیں کیں۔ موجیں اُڑائیں جب طبیعت بھر گئی۔ تو گروڑجی سے تحکمانہ بولے:-

" اب یہاں سے دل اُچاٹ ہو گیا۔ جی نہیں لگتا ہے۔ کسی اور صحرائے پُرفضا کی سیر کراؤ "
گرڑجی نے دل میں کہا۔ واہ کوئی لونڈی غلام سمجھ لیا۔ کہ لادے لادے پھرو۔ ادھر سے اُدھر یہاں سے وہاں گھماؤ۔ یہ بات کیا ہے۔ ذرا ماتاجی سے تو پوچھو؟"۔ اُنہوں نے بنتا سے کہا :
" ماتاجی کدرو کے بیٹوں نے مجھے کیا سمجھ رکھا ہے جب دیکھا نوکر کی طرح پکارنا۔ جو جی چاہے حکم دے دینا۔ میں کان نہیں ہلاتا۔ دل ہی دل میں کُڑھ کر کام کر دیتا ہوں "
بنتا۔ بیٹا کیا کہوں۔ کدرو سے ایک شرط لگائی تھی میں چکمے میں آ گئی۔ اُس نے دھوکے سے مجھے نیچا دکھایا۔ اب قول کی پابندی ہے لونڈی بنی ہوئی ہوں "
گرڑجی کے دل پر اس بات سے گہرا چرکا لگا۔ شربت کا سا گھونٹ پی کر رہ گئے۔ مگر سوچتے سوچتے چال سوجھی۔ ناگوں سے بولے :۔
اگر ہماری ماں حالتِ غلامی سے آزاد ہو جائے۔ تو میں آپ کو جو چیز کہئے لادوں۔ فرق نہ ہوگا "
ناگ (بولے)۔ ہم ایک تدبیر بتائیں۔ تمہاری حالت پرستاری سے نہ آزاد ہو جائے۔ تو ہمارا ذمہ۔ ہمیں امرت لادو۔

## ادھیائے ۲۰

## امرت لانے کے لئے گرڑجی کی روانگی۔ واقعات سفر۔ دیوتاؤں کی مقابلے کو تیاری

گرڑجی (ماتا سے) امرت لانے کے لئے پابرکاب ہوں۔ مگر بھوک کے مارے

بے چینی ہے۔ بتاؤ۔ کیا کھاؤں ؟
ونتا۔ کھانے کی کیا کمی سمندر میں نکھادی نکھاد رہتے ہیں سب کا بھوگ لگاؤ۔ بات ہی کونسی ہے۔ مگر دیکھنا کہیں کسی برہمن کو نہ چٹ کر جانا کہ لینے کے دینے پڑیں۔ برہمن گروہ انسان کے ہادی و مرشد ہیں۔ ذرا غصہ کریں۔ تو تپش آفتاب سرد ہو جائے۔ دہکتی ہوئی آگ شعلہ انگیز چہرے کے سامنے راکھ دکھائی دے ؀
گرڑ۔ آخر برہمن کی پہچان۔ کیا کبھی موم کی طرح نرم۔ کبھی آفتاب کی طرح گرم ؀
ونتا۔ جو گلے میں اُترتے وقت تکلیف حلقوم کا باعث ہوں اور معدے میں اجیرن ہو جائیں ہضم نہ ہوں۔ بس وہی برہمن ہیں۔ اب جاؤ ایشور تمہارے دائیں رہیگا۔ میں بھی بیٹھی انتظار کرتی ہوں ؀
گرڑ جی ماں کا حکم پاکر اڑے تو آکاش ہی پر تھے۔ وہاں سے نکھادوں کے شہر میں جا اُترے۔ دیکھا کہ گروہ کے گروہ چلے آتے ہیں۔ ہر طرف بھیڑ ہی بھیڑ۔ آؤ دیکھا نہ تاؤ۔ منہ کھولا اور ایک جگہ بیٹھ گئے شکار کی ناک میں آنکھوں میں دھول جھونکنا منظور تھی۔ اس زور سے پھڑ پھڑائے کہ بھادوں کی اندھیری مات ہو گئی۔ ہاتھ کو ہاتھ نہ سوجھتا تھا۔ نکھاد اندھیرے میں چلتے چلتے آئے تو سب کے سب گرڑ جی کے منہ میں۔ گرڑ جی نے فوراً منہ بند کرلیا۔ اور سب کا ایک لقمہ کر گئے۔ دفعتاً منقار سے آگ کے شعلے بھڑکے گرڑ جی ڈرے کہ کوئی برہمن تو نہیں حلق سے اُتر گیا وہ بولے :۔
" اگر واقعی کوئی برہمن ہے۔ تو بے تکلف منہ سے باہر نکل آئے " ؀
صدا آئی کہ :۔
میں اکیلا نہیں میری زوجہ عفت گزین بھی لقمۂ اجل بن رہی ہے اس کو بھی تو ساتھ لے جانے کی اجازت ہو ؀
گرڑ جی۔ شوق سے نکال لو۔ اختیار ہے ؀
برہمن اور برہمنی دونو قہر فنا سے بچ کر جان کی خیر مناتے منزل مقصود کی طرف چل دئے۔ ادھر گرڑ جی نے بھی قدم اُٹھایا۔ تھوڑی دیر میں

کشیپ جی سے ملاقات ہوئی۔ صاحب سلامت مصافحہ و مُعانقہ کے بعد کشیپ جی نے پوچھا۔

" کہو۔ کھانے پینے کا سبیھتا کیا ہوتا ہے؟

گرڈ جی۔ کیا کہوں محتط تو اسی کا ہے پیٹ میں تو دینا پڑتا ہے ؛

کشیپ جی۔ پھر تو آدمیوں سے پیٹ بھرو ہر جگہ انکا جنگل ہی جنگل ہے ؛

گرڑ جی۔ ہاں مہاراج! آج نکھارل گئے تھے ان کو پیٹ کا ایندھن بنایا۔ مگر بھوک نہ مٹی۔ اب میں والدہ کو قید کی غلامی سے نجات دینے کو امرت لینے جاتا ہوں وہاں کوئی چیز بتائیے کہ کھاکر بھوک مٹاؤں اور امرت لاؤں ؛

کشیپ جی۔ وہ دیکھو سامنے سرور (تالاب) موجیں مار رہا ہے اس میں لمبا چوڑا کچھوا پہاڑ سا نظر آئیگا۔ اور جنگل میں ایک کوہ پیکر ہاتھی ملیگا۔ وہ تمہاری شکم سیری کو کافی ہونگے۔ یہ دونو ایک دوسرے کے مار آستین ہیں۔ یہ اس کے خون کا پیاسا وہ اس کی جان کا بھوکا۔ یہ پائے تو جیتا کھالے اس کا بس چلے۔ تو اس کی ہڈیاں چبالے۔ ایک زمانے میں یہ رشی تھے دولت پر آپس میں چل پڑی۔ خوب لڑائی جھگڑا ہوا۔ بھادسو رشی نے چھوٹے بھائی کو بد دُعا دی کہ آدمی سے کچھوا ہو جائے۔ سوپرتیک رشی نے بڑے بھائی کو کوسا کہ ہاتھی بن جائے۔ بددُعائیں قبول ہوئیں۔ ایک کچھوا بن گیا۔ ایک ہاتھی مگر جھگڑا نہ چُکا۔ دل کی گرہ نہ کُھلنا تھی نہ کھلی۔ ہاتھی جب پانی پینے جاتا ہے۔ کچھوا چوٹ کرتا ہے۔ دونو گتھ جاتے ہیں۔ خوب کٹا جھج ہوتی ہے اور نتیجہ ہر روز تین کانے جس وقت یہ دونو گتھے ہوں تم پہنچو اور دونو کو ڈکار جاؤ۔ سیری ہو جائے گی ؛

کشیپ جی یہ کہکر چلتے ہوئے اور گرڑ جی نے شکار مطلب کی تاک لگائی۔ ذرا دیر میں دیکھا تو ہاتھی اور کچھوے میں گتھاؤ ہو رہا ہے۔ اُنہوں نے جھپٹ کر ایک پنجے میں کچھوے کو دبوچا۔ دوسرا چنگل ہاتھی پر مارا۔ اور اُڑ کر سمیر پربت پر دم لیتے ہوئے الونی تیرتھ کے کنارے پہنچے۔ یہاں دیکھا تو کل درختوں کا رنگ طلائی۔ برگ و بار انگاروں کی طرح لالوں لال۔

جم کا خوف پاس پھٹکنے نہیں دیتا جو نہائے سیدھا سرگ کو جائے - راجہ ماندھاتا نے اسی تیرتھ کو اپنے لئے منتخب کیا تھا +

# ادھیائے ۵۶

## راجہ ماندھاتا کا تذکرہ

راجہ جدھشٹر راجہ ماندھاتا کا تذکرہ سننے کے مشتاق تھے چنانچہ لومسر رشی نے گوہر سنجی فرمائی - کہ

اکشواک کی نسل میں یوناسو راجہ کو بے اولادی کا غم تھا - چراغ خاندان کی فکر میں لاکھ تیل پانی ایک کیا مگر شمع آرزو نے لو نہ دکی - آخر راج وزیروں کے متھے منڈھا - اور خود بھارگو آشرم میں چل دیئے - وہاں پہنچکر جگیہ کی ٹھانی جگیہ ہوا - پانی میں منتروں نے تاثیر بھری - کلس اٹھا کر احتیاط سے رکھا گیا ہدایت ہوئی - کہ رانی سویرے یہی پانی پیئے اتفاق کی بات رات کو راجہ یوناسو پیاس سے بیچین ہوئے اور بے سمجھے بوجھے وہی پانی پی گئے - سویرے دیکھا گیا تو کلسہ خالی - پوچھ گچھ ہوئی تو معلوم ہوا کہ راجہ کی غلطی تھی - بھارگو جی نے فرمایا:

راجہ برا کیا حمل ضرور رہیگا

**راجہ یوناسو** - پھر کوئی تدبیر - میں تو مر جاؤنگا - حمل تک غنیمت ہے - لڑکا پیدا ہوگا - تو کیوں کر جان رہیگی +

**بھارگو جی** - خیر اس کو میں دیکھ لونگا - جو ہو گیا - اچھا ہوا -

حمل کے دن پورے ہو گئے - راجہ کے بائیں پہلو سے فرزند کی ولادت ہوئی چہرے پر آفتاب کا جلال - صورت نور کے سانچے میں ڈھلی +

راجہ تصویر حیرت ہو رہے تھے کہ واہ عجیب قدرت ہے اور آہن سے اندر دیوتاؤں کو لئے وارد ہوئے - دیوتاؤں نے اندر سے کہا سب کچھ تو ہے مگر یہ فرمایئے کہ راجہ مرد - لڑکے کو دودھ کون پلائیگا -

اندر۔ اس کی پرورش کا ذمہ وار مَیں۔ میری چھنگلی چوسنا اس کیلئے شیر مادر سے زیادہ ہوگی
اس موقع پر اندر کی زبان سے ماندھاتا کا لفظ نکلا تھا جس کے معنے ہیں
پرورش کرونگا۔ پس یہی لفظ سب کی زبان پر چڑھ کر نام بن گیا۔ اور اسی نام سے
اِس نونہال گلشن اقبال کی شہرت ہوئی۔ اندر جی کی چھنگلی میں امرت کی سی
تاثیر تھی۔ ماندھاتا بہت جلدی ماہ نو سے ماہ ہفت ہوگیا۔ کمسنی میں ہی وید حفظ
کرلئے تیر اندازی گویا گھٹی میں ہی پڑی تھی۔ فنون حرب و ضرب میں استاد وقت
اس وقت سامنے کان پکڑنے لگے۔ راجہ اندر نے خود پیشانی پر قشقہ فرماں روائی
کھینچا۔ جواہرات خود بخود خزانے میں پٹ گئے ماندھاتا بڑا دھرماتما تھا۔ خوب
جی بھر کے جگیہ کئے قندہار فتح کیا۔ شام کل کے فرمانروا کو قید حیات سے نجات دی
جب چولا چھوٹا۔ اندر آسن پر بیٹھنے کو نصف جگہ ملی +

اتنا فرماکر لومس رشی نے بتایا۔ کہ کورکشیتر میں جو دیوجن استھان آپ نے
دیکھا۔ وہ اسی راجہ ماندھاتا کی یادگار ہے

# ادھیاے ۵۷

## مختلف تیرتھوں کے درشن

راجہ جدھشٹر نے پھر اور مختلف تیرتھوں کے درشن کئے جن کے نام مع
کیفیت ضروری درج ذیل کئے جاتے ہیں +

تیرتھوں کے نام مختصر کیفیت لومس رشی کی زبانی

ملکشاوترن (جمنا کا تیرتھ) سرگ کا دروازہ۔ راجہ بھرت کے جگیہ کا مقام
(جدھشٹر کو اس میں اشنان کرنے سے کل لوک نظر آنے لگے
ارجن کو بھی اُنہوں نے آنکھوں سے دیکھا) +

سرستی اِس مقدس ندی پر مرنے والے کو بیکنٹھ نصیب ہوتا ہے +
وکش پرجاپت نے اپنا جگیہ کرکے یہیں بردان دیا تھا +

متبش تیرتھ متصل سرستی

اس مقام پر سرستی زمین میں غائب ہوگئی ہیں وجہ یہ کہ نکھادر لجپ کی قلمرو کا دروازہ بھی سمجھی جاتی تھیں۔ یہ ذلت گوارہ نہ ہوئی۔ اور زمین میں سماگئی ۔

چمسو دبھیدن

یہاں سرستی جی نمودار ہوئی ہیں۔ اور مقدس ندیوں کا اتصال ہوا ہے ۔

سندھو تیرتھ

یہاں لوپا مدرا اور اگست رشی کا سنبھدھ یعنی تعلق شادی ہوا تھا ۔

پربھاس

اسے اندر کا تیرتھ کہتے ہیں دافع عذاب و بخشندہ ثواب ہے بہت مقدس ہے ۔

بشن پد

بپاشا ندی

بششٹ جی کو جب فرزند کا غم ہوا تھا۔ تو رسی سے ہاتھ پاؤں جکڑ کر اسی ندی میں ڈوبنے لگے تھے۔ مگر بچ گئے۔ رسی کی بندشیں کھل گئیں ۔

کاشمیر منڈل

کامل الوقت رشیوں کا مقام سکونت یہیں کاشیپ ججانی عالم و فاصل رشیوں کا مکالمہ ہوا تھا ۔

مانس پہاڑ

اس مقام پر اشنان کرنے سے نجات حاصل ہوتی ہے۔ یہاں پرسرام جی قیام پذیر رہے تھے ۔

اوجانک تیرتھ

اسکنند و بششٹ۔ ارن دھونی کے سم پران ہونیکا مقام ۔

کشن وان سرور

رکمنی جی کا آشرم اور کنولوں کی بہار اسی تالاب میں ہے۔

بھر گو تنگ پربت

بسا ندی

پانی بہت صاف ۔

چلا او نچلا متصل جمنا

ان ندیوں کے قریب راجہ شوی عرف اوشی نر نے جگیہ کیا تھا جس میں اندر نے ان کے دھرم کی آزمائش کی کسوٹی پر کسا تھا۔ اندر باز بنے اگن دیو کبوتر۔ کبوتر آگے باز پیچھے۔ اُس کو خوف جان اسکو شکار کی فکر۔ کبوتر بھاگا۔ تو راجہ شوی کے پاس جا چھپا۔ باز بھی جھپٹتا ہوا پہنچا۔ راجہ بولے کہ کبوتر کو معاف کردو۔ کیونکہ

پناہ میں آچکا ÷

**باز۔** میری خوراک آپ نہ دینگے تو کھاؤنگا کیا ÷

**راجہ** کبوتر کے ہم وزن میں گوشت دیتا ہوں ÷

**باز۔** اچھا یہی سہی یہاں پیٹ بھرنے سے مطلب ہے ÷

راجہ نے گوشت کاٹ کر ترازو میں رکھا۔ تولا تو کبوتر کے وزن سے کم اور گوشت کاٹا پھر پلہ اونچا۔ آخر سارا گوشت کاٹ کاٹ کے تلوا دیا۔ لیکن ڈنڈی پوری نہ ہوئی۔ ناچار خود پلہ میں بیٹھکر کہا کہ اب تو تول میں کمی نہیں۔ جب راجہ اندر ہمت وجرأت اور دھرم کی پختگی کو دیکھ کر خوش ہوگئے۔ فرمایا آفریں راجہ شوی تم بڑے دھرماتما ہو۔ تمہارا نام ہمیشہ زندہ رہیگا ÷

# ادھیائے ۵۸

## سمنگا ندی کی جاترا لومس جی کی گوہر افشانی یعنی اشٹابکر جی کی راجہ جنک کے جگیہ میں تشریف بری۔ راجہ جنک سے رمز کی باتیں۔ عالمانہ و عاقلانہ سوال و جواب

جب راجہ جدھشٹر وغیرہ سمنگا ندی پر اشنان کرنے کو گئے تو لومس رشی نے فرمایا اس ندی میں اشٹابکر جی کا کوبڑ درست ہوا تھا۔ بڑا مشہور تیرتھ ہے ÷

راجہ جدھشٹر۔ اشٹابکر جی کون تھے اُن کا کچھ حال ؟

**لومس رشی۔** اشٹابکر جی بڑے عقل کے پتلے تھے لیاقت بات بات سے ٹپکتی تھی۔ ابھی بالکل نوعمر تھے۔ اچھی طرح ہاتھ پاؤں بھی نہ نکالے تھے کہ راجہ جنک کی دھوم دھام سنکر اپنے ماموں سویت کیت کیساتھ جگیہ میں جا پہنچے۔ سن کچھ نہ تھا عمر بالکل تھوڑی سی تھی۔ دربانوں نے روکا کہ یہاں چھوکروں کا کام نہیں۔ سن رسیدہ زمانہ دیدہ برہمنوں کے سوا کوئی جگیہ میں شریک نہیں ہوسکتا جو وید پاٹھی ہو عالم ہو

جدّپیپ چیونٹی ات بل ہیں تدپ ڈر سے ایراوت کا پے
(گو کہ) حد سے زیادہ ناتواں (تاہم) اندر کا ہاتھی
(سمندر) اِس حالت میں بھی

اُفق کہت باون ات لگھ تہوں تین پگن سے تربھون ناپے
(بہت ہی چھوٹا) (تاہم) (قدموں) (تین لوک)

پربھو انگشٹ پرمان جگت کرتار سکل برہمانڈ میں بیاپے

جب چراغ کی ذرا سی لو دور دور تک روشنی پھیلاتی ہے - اور اتنا بڑا پہاڑ جگنو کیطرح بھی آنکھوں کو منور نہیں کر سکتا - تو پھر بزرگی کے معاملے میں یہ واہیات بحث کیسی - ابھی تم کو کیا معلوم جب میں بندی پنڈت کا ناطقہ بند کرونگا - تب سمجھو گے - کہ دنیا جو جو آگر ہے اسی سے کہتا ہوں ؎

خاکساران جہاں را بہ حقارت منگر
تو چہ دانی کہ دریں گرد سوارے باشد

کچھ چھوٹائی بڑائی کو جانتے بھی ہو - کہ یونہیں ہانکنے لگے دیکھو ؎
آسمان آنکھ کے تل میں ہے دکھائی دیتا

دربان کی عقل جاتی رہی کہ دودھ کے دانت نہیں اکھڑے زمین پر اچھی طرح پاؤں نہیں ٹیکا - اور یہ منطق یہ دلیل - اُس نے کہا کہ :-

اچھا تو میں اندر جاتا ہوں - آپ پیچھے پیچھے ہولیں یہ نہ معلوم ہو کہ ساتھ ہیں اشٹابکر - ہمیں تیل سے مطلب ہے - تیل کی دھار سے کیا کام کسی طرح ہو - جگیہ میں پہنچا دو - پھر ہم نمٹ لینگے +

دربان آگے ہوا - اشٹابکر اور سویت کیت پیچھے پیچھے چلے - دیکھا سبھا ہو رہی ہے - پنڈتوں کا میلا لگا ہے اشٹابکر جی بے تکلف وہیں جا پہنچے - بے کھٹکے بیٹھ گئے - اور راجہ جنک کو اشیرباد دیکر بولے :-

مہاراج آپ کا خطاب جنک ہے زمین آپکے قبضہ قدرت میں دنیا کی سب دولتیں موجود مگر میں کسی لالچ سے نہیں آیا - صرف یہ خواہش گھسیٹ لائی - کہ آپکے بندی پنڈت سے شاستراتھ کروں - سنا ہے کہ وہ اپنے کو بہت کچھ سمجھتا ہے

کوئی عالم اُس کے سامنے نہیں ٹھہرتا - ہزاروں پنڈتوں کو مات کرکے دریا میں ڈبو دیا - آج حکم دیجئے کہ سامنے آئے وہ دویت کو ثابت کرے - میں ادویت کو دیکھوں اس کی لیاقت کتنی ہے - مہاراج لطف تب ہے - کہ گھگھی بندھ جائے منہ سے بات نہ نکلے *

راجہ جنک اور حاضرین حیران رہ گئے ذرا سا چھوکرا جسم ٹیڑھا بچپا نہ جانے بکتا ہی کیا ہے *

بھلا ذرے کی کیا طاقت جو سورج کے مقابل ہو *

کہاں بندی پنڈت - علامہ روزگار - کہاں یہ طفیل شیرخوار یہ سوچکر راجہ جنک بولے مہاراج آپ معاف فرمائیں - آپ کی سمجھ خطا نہیں - کچھ خطا ہے تو کمسنی کی کہ آپ اپنے زعم میں مست ہیں - دوسرے کی طاقت لیاقت آپ کی نظر میں کیوں کر نچے - عمر کا تقاضا اسی کا نام ہے آپ کی ہمت پہ آفریں مگر ؎

بسیار سفر باید تا پختہ شود خامے

پھر شو بیاموز - بندی بڑا دھرندھر پنڈت ہے - جب بڑے ہو جیئگا پڑھ لکھ جائیگا تب خیر مقابلے کے لئے خم بھی ٹھونک لیجئیگا - ابھی چھوٹے منہ بڑی بات والی کہاوت ہے

اشٹا بکر - آپ کا فرمانا درست بہت صحیح مگر جناب کیا آپنے یہ نہیں سنا ؎

گاہ باشد زپیر دانشمند | جو نہ آید درست تدبیرے
گاہ باشد کہ کودکِ ناداں | از غلط بر ہدف زند تیرے

سب دھان بارہ پنسیری نہیں ہوتے - سب انگلیاں برابر نہیں ہوتیں آپ بھی سب کو ایک ہی لاٹھی سے ہانکنے لگے واہ اونٹ جب تک پہاڑ کے تلے نہیں جاتا - تب ہی تک بلبلاتا ہے - بندی پنڈت کو اتنک ستے پٹے رودے کھدے پنڈتوں سے سابقہ رہا ہوگا اس سے جہاں رُوکھ نہیں وہاں ارنڈ ہی رُوکھ والی مثل نے اُس کے چھیتے تیز کر دیئے - اب میں للکارتا ہوں آجائے سامنے دیکھوں *

راجہ جنک - یہ دماغ یہ مزاج ہے تو اچھا سنئے

س ۳۰ کلا - ۱۲ انس - ۲۴ پرب - ۳۶۰ آرا - میں نے کیا کہا مطلب ؟

اشٹا بکر - اِس کا مطلب کیا کہوں بس اتنا ہی کافی ہے - کہ جو آپ نے کہا اِس کا

اثر آپ پر نہ ہو۔ آپ کال چکر کا حال سنیئے۔ کال چکر سورج چاند اور مابقا سیاروں کی گردش کے زمانے کو کہتے ہیں۔ اس کی تین قسمیں ہیں (۱) ۳۶۰ دن کا ساون (۲) ۳۶۵ دن ۱۵ گھڑی کا سورج (۳) ۳۶۴ دن کا چندر مان ان تین قسموں کی سمتوں میں وہی جگیہ کرنا لازم ہیں۔ جن میں اُن کی خصوصیت ہے۔ چنانچہ سال قمری میں برت وغیرہ سال شمسی میں سولہوں سنگار اور ساون کے سال میں یگیہ وغیرہ کے فرائض ادا کرنا مناسب ہیں۔ مگر میری دعا ہے۔ کہ ان مناسب زمانوں میں جو نیک کام ہوں۔ اُن کا ثواب آپ کے آڑے آئے بس اتنا ہی جواب کافی ہے۔ عاقلاں را اشارہ کافی است +

**راجہ جنک** - اچھا اب اور عقل کے گھوڑے دوڑائیے۔ بتائیے کہ جسم رتھ ہے اس رتھ کو کون گھوڑے چلاتے ہیں۔ گو وہ گھوڑے دراصل جتے نہیں۔ ایک بار باز کی طرح لوٹتے ہیں۔ مگر کام گھوڑے ہی کا دیتے ہیں ساتھ ہی یہ بھی سمجھائیے کہ ان کو حمل میں رکھنے والا کون ہے اور حمل سے پیدائش کس کی ہوتی ہے؟

**اشٹا بکر** یہ وہ ہیں جن کا آپ کیا آپ کے دشمنوں پر بھی سایہ نہ پڑے جسمانی رتھ کے گھوڑوں کا نام ہے۔ تکلیف اور موت۔ یہی باز کیا معنی بجلی کیطرح انسان پر گرتے ہیں۔ دل ہی ان کیلئے حمل ہے اور دل ہی سے ان کا ظہور انہیں کی بدولت دل اصلی حالت پر نہیں رہتا۔ تبدیلی عجیب نیرنگ دکھا دیتی ہے۔ اس کے سوا دوسرا نہیں جان سکتا کہ کیا گذر گئی +

**راجہ جنک** - اب ایک چیستان اور پوچھئے بتائے آپ کس کو جانتے ہیں جسکی خواب میں بھی پلک سے پلک نہیں ملتی۔ جس میں پیدائش کے بعد قوت رفتار نہیں ہوتی جو دل گردے سے محروم ہے جس کے بڑھنے میں دیر نہیں لگتی +

**اشٹا بکر** - آپ بھی کیا بچوں کی سی پہلیاں بجھاتے ہیں۔ چاروں کون ہیں میں بتائے دیتا ہوں۔ سنیئے +

(۱) مچھی (۲) انڈا (۳) پتھر (۴) دریا

راجہ جنک ان جوابات سے اچنبھے میں رہ گئے ادھر منہ سے سوال نکلا۔ ادھر جھٹ سے جواب دیر کا نام نہیں۔ سوچے کہ ضرور کوئی طاقت انسانی طاقت سے

زیادہ ہے۔ فرمایا کہ مہاراج میری خطائیں معاف کیجئیگا۔ آپ تو بہت گنی بہمہ صفت معلوم ہوتے ہیں۔ مجھے شک ہے کہ کہیں آپ کوئی دیوتا نہ ہوں۔ میں نے تو کبھی اس سمجھ بوجھ اس عقل وفہم کا کوئی آدمی نہیں دیکھا۔ آپ نے میرا منہ کیل دیا میری زبان بند کردی میں دروازہ کھلوائے دیتا ہوں۔ بندی شاستری بیٹھے ہوئے ہیں اُن سے نمٹ لیجئے۔ "رموز عاشقاں عاشق بداند" - آپ کا اور اُن کا سمجھوتہ ٹھیک ہوگا۔ ہم سب لوگ تماشائی ہیں ⁂

# ادھیائے ۵۹

## اشٹابکرجی کا اظہار لیاقت۔ بندی پنڈت سے شاستراتھ

اشٹابکرجی راجہ جنک سے خطاب کرتے ہیں کہ آج آپ کی راج سبھا ہے اور بندی علامۂ دہر۔ یقین کیجئے کہ گہرے پانی کی مچھلی نگلنے میں بگلے کو دیر ہو میں چٹ پٹ اس مغرور پنڈت کو مات کر دونگا۔ بڑے بول کا سر نیچا کرنے۔ اور غرور کا مزہ چکھانے کے لئے میں آگیا ہوں بلائیے بندی پنڈت کہاں اوڑھنی چوڑیاں پہنے گھونگٹ میں منہ چھپائے بیٹھا ہے ⁂

اشٹابکرجی کا کڑکا سنتے ہی راجہ جنک نے اس نشستگاہ کے دروازے کھول دئیے جہاں بندی شاستری ایک کم عمر کے نعرے پُرجوش الفاظ میں سُن رہا تھا جونہیں اشٹابکرجی نے بندی کی صورت دیکھی شیر کیطرح بپھرے اور اسطرح گرجے کہ پنڈت جی آپنے بڑے بڑے پنڈتوں کو بیوقوف بنایا ہے۔ آئیے سامنے اور مجھ سے بھی دو دو باتیں ہو جائیں۔ سو دن چور کی اور ایک دن سادھ کی یسو سنار کی تو ایک لہار کی ⁂

بندی بڑے شوق سے شاستراتھ کیجئے۔ یہاں بھاگنے والا کون ہے کہیے سوال شروع کروں ⁂

حضور ضرور۔ اندھا کیا چاہے دو آنکھیں ⁂

**بندی۔** تو پھر گوش ہوش سے سنیئے آگ ہر جگہ موجود ہے مگر ایک ہی سورج تمام جہاں کو روشن کرتا ہے۔ مگر ایک ہی ہے راجہ اندر بھی ایک ہی ہے۔ جس سے سارے دشمن زیر رہتے ہیں راجہ جم راج بھی ایک ہی ہے۔ جو پتروں کا راجہ ہے پس نتیجہ یہ نکلا۔ کہ پرماتما کچھ بھی نہیں۔ جو کچھ ہے جیو آتما ہی ہے

**اشٹابکر۔** غلط۔ اندر اور اگن دو سکھا۔ نارد اور پربت دو رشی۔ رتھ کے چکر دو اشونی کمار دو۔ برہماجی کی اولادیں دو۔ ایک عورت ایک مرد۔ مراد یہ کہ جیو آتما اور پرماتما دو ہیں۔ پرماتما نہیں تو جیو آتما کہاں؟

**بندی۔** مخلوقات ارضی و سماوی کا وجود تین طرح سے ہوتا ہے۔ پن سے دیوتا پن اور پاپ کے میل سے انسان اور پاپ سے کیڑے مکوڑوں یعنی سانپ بچھو وغیرہ کی پیدائش ہوتی ہے تین آشرموں کے اصول بھی تین جگ میں بھی تین ہی کرم یعنی دیو جگ۔ پتر جگ اور رشی جگ۔ لوک بھی تین۔ سرگ نرک پرتھوی۔ روشنیاں بھی تین۔ سورج۔ چاند اور آگ۔

**اشٹابکر۔** برہم گیانیوں سے پوچھئے۔ اُن کا چوتھا آشرم موکش ہے۔ یعنی تین آشرموں سے آگے تین برکتیں ہیں۔ برہمہ کے بھی چار صفات ازلی ہیں۔ براٹ۔ سوتر۔ انرجامی تری اکار اُکار۔ اور اردھ ماترا بھی چار۔ بیکھری۔ مدھیا پشتی پراکھ نام کی آوازیں بھی چار۔ اور وید بھی چار۔ رگ وید۔ شام وید۔ اتھرو وید۔ یجر وید۔

**بندی** کچھ معلوم ہے۔ کہ اگن پانچ قسم کی ہوتی ہیں۔ مثلاً گارہ پتہ۔ دکشنا گنی وغیرہ چھند بھی پانچ پد کا ہوتا ہے پورن ماشی میں جو جگیہ ہوتے ہیں۔ اُن کی پانچ قسمیں ہیں۔ اندریاں بھی پانچ پانچ۔ جٹ نام کی اپسراؤں کے بھی پانچ جوڑے ہوتے ہیں بسران۔ بکلپ۔ ندرا۔ اسمرتی۔ بشیوں کے استھان بھی پانچ۔

**اشٹابکر۔** آپ پانچ پانچ کیا گاتے ہیں۔ وید میں جگیہ کی دکشنا چھ قسم کی بیان کی گئی ہے چھ رت کال چکر کے ہیں۔ اندریاں بھی چھ یعنی ایک من اور پانچ گیان اندری کر آکا نچھتر بھی چھ۔ ساد ساک جگ بھی چھ۔ پانچوں اندریاں اور ایک من یہ چھ کے چھ رت اور جگوں کیطرح بشیوں کا مزا لوٹنے والے ہیں۔ مطلب سے

جداگانہ - شاستر بھی دیکھ لیجئے چھ ہی ہیں +

**بندی** - آتماکرتا - بھوگتا یعنی فاعل و مفعول ہے چنانچہ دیکھئے پانچ کرم اندریاں ایک من ایک بدھ (یعنی عقل) یہ مل کے سات ہوئے کہ نہیں یہی کرتے ہیں جو کچھ کرتے ہیں - یہی کٹ منڈل ڈالنے والے ہیں - جن کے سبب سے پرماتما کے درشن نہیں ہو پاتے اِنہیں کی تحریک موہ کا وجود ہوتا ہے - جو لوک پرلوک دونوں سے انسان کو کھو دیتا ہے - رشی بھی سات ہی ہیں - یعنی سپت رشی جنئو سمجھ لیجئے کہ پانچ گیان اندری من اور بدھ - زمین سے بھی سات ہی قسم کے غلے کی پیداوار ہوتی ہے زمین کے بھی سات طبق ہیں بین کے بھی سات تار ہیں - اگر یہ سات تار نہ ہوں تو بین کا عدم وجود برابر - ایک تار بجانے سے کچھ مطلب حاصل نہیں - آتما بھی اسی طرح سات تاروں کا بین ہے - اگر اس نے کسی کو بجالیا - تب تو میٹھے میٹھے سُرگانوں کو آنند دے گئے نہیں تو اس آتما روپی بین سے کچھ فائدہ نہیں - اسی بنا پر میں کہتا ہوں کہ آتما فاعل ہے - اگر آتما فاعل نہیں تو ثبوت +

**اشٹابکر** - اندریوں کے خوش کُن وِشے آٹھ ہیں - ان آٹھوں کی تعریفیں بہت اور کثیر التعداد ہیں - برہم آنند سروپ بھی آٹھ پد والا مشہور ہے - جس سے اَدیت کی سِدھی ہوتی ہے - تمام لوک پرلوک سکھ بھوگنے والے - دیوتا بھی آٹھ بسُو ہیں ان کے خلاف جو اگیان دنیا کو اپنے بس میں کرتا رہتا ہے - اس کے لکشن بھی آٹھ ہی ہیں +

**بندی** - بہت ٹھیک مگر دیکھئے تو بیتری جگیہ میں تین تین سمدھ کی ایک ایک ریچا ۹ سمدھ کی ہو جاتی ہے - پرکرت کے تین تین گن ملکر بھی ۹ ہو جاتے ہیں اور ان سے نَو نَو قسم کے پھل ملتے ہیں - آپ نے برہسپتی چھند کی کیفیت سنی ہوگی - یہ نَو نَو اکشروں کے چار پدوں سے ملکر بنتا ہے اور نَو کے ہندسے کو جسطرح چاہے تقسیم کرو ضرب دو ۹ ہی کا عدد نکلیگا اسی طرح مایا بھی ۹ کے عدد کیطرح مختلف صورتوں میں نمودار ہوتی ہے مگر نتیجہ ایک ہی ہوتا ہے مثلاً +

۹×۱ = ۹ ۔ ۹×۳ = ۲۷ اور ۷+۲ = ۹

۹×۲ = ۱۸ اور ۸+۱ = ۹ ۔ ۹×۴ = ۳۶ اور ۶+۳ = ۹

سات دیپ اور تیرہ جزیرے کون نہیں جانتا۔ دل کی صفائی کا مقامی آب وہوا اور اوقات مناسب پر مقرر ہے

شلوک سنسکرت میں تھا بندی آدھا اُڑا گیا۔ اور خاموشی سے بات ٹالنے ہی کو تھا۔ کہ اشٹابکر بولے۔ بس۔ ٹائیں ٹائیں فش۔ معلوم شد بافندگی مجھ سے سنو۔ کہ تیرہ دن کرشن چندر جی کے ساتھ کیشنی ویت سرگرم کارزار رہا۔ اگن بایو اور سورج کی طرح دس اندریوں من ۔ بدھ ۔ اہنکار کا جامہ آتما ہے۔ انہیں تیرھویں سے خواہشات اور محسوسات کی ساری باتیں ہیں۔ اور انہیں نے آتما پر ایک پردہ سا ڈال رکھا ہے۔ ان کو بارہ ادیتوں نے ہی زیر کیا ہے پس ہم بدھ وغیرہ کے پھندے سے جب آزاد ہوئے۔ تو ادویت کو پہچان سکتے ہیں چنانچہ ہمارے قول سے ادویت ثابت ہوگیا۔ اب سامعین کے ہاتھ فیصلہ ہے۔

اشٹابکر جی یوہیں گویا رہے۔ بندی کی زبان بند ہوگئی۔ وہ بغلیں جھانکنے لگا کہ اب کیا کہوں۔ مگر کوئی بات سمجھ میں نہ آتی تھی۔ حاضرین محفل پھڑک اُٹھے۔ ایک شور بلند ہوگیا۔ کہ بندی پنڈت کی ایک بچے کے سامنے زبان نہ کھلی۔ جگیہ کے موجودہ پنڈت اشٹابکر کے قدمبوس ہوئے۔ بڑی تعریف کی۔ اشٹابکر نے سب کا شکریہ ادا کیا۔ اور راجہ جنک سے گذارش کی۔ کہ :۔

مہاراج یہ وہی بندی ہے جس نے نہ جانے کتنے پنڈت دریا میں ڈبوا دیئے میرا بھی یہی حال ہوتا۔ مگر ایشور کو بندی کی قلعی کھولنا تھی۔ مجھے بچا لیا۔ اب آپ کا فرض ہے کہ اسکو بھی دریا میں غرق کرادیں۔ انصاف کی شرط یہی ہے۔

بندی۔ اشٹابکر جی، آپ خفا نہ ہوں۔ میرے پتا برن جی بارہ سال سے جگیہ میں مشغول ہیں۔ جو برہمن میں نے ڈبوئے ہیں۔ وہ سب جگیہ میں شریک ہیں۔ چنانچہ آپ کے پتا بھی وہاں ہیں۔ بڑی خوشی کی بات ہے۔ کہ اب آپ کی بدولت مجھے اپنے باپ کی بھی قدمبوسی نصیب ہوگی۔ مجھے فخر ہے۔ کہ آپ ایسے لائق و فائق پنڈت کی خدمت داری کر سکونگا۔

اشٹابکر۔ ہیں رے بندی کی وہ زبان بند کردی۔ وہ منہ کیل دیا۔ جس نے برہمنوں کو دریا میں ڈبو دیا۔ مگر واہ ری دنیا اس میں پھر بھی ناانصافی ہی سے

آگ کی خاصیت جلانا ہے - اِس کو اچھے بُرے کا وقوف نہیں - ہارے جیتے ہوئے کو کچھ نہیں جانتی - مَیں دیکھتا ہوں کہ راجہ جنک بھی فتح و شکست کی تمیز نہیں کرسکتا اے راجہ جنک اپنی تعریفوں پر نہ بھولو - مست ہاتھی کیطرح گھمنڈ نہ کرو کہتا ہوں - کہ میری شرط پوری کرو - ورنہ سمجھ لو کہ تم نہیں پھر نہ پچھتانا +

راجہ جنک آپ انسان نہیں معلوم ہوتے - بیشک آپ میں کوئی غیبی طاقت ہے بندی پنڈت کو جیتنا اتنی کمسنی میں آپ کا ہی کام تھا - اور کسی کی طاقت نہیں مجھے کسی بات میں عذر نہیں - بندی پنڈت حاضر ہے جو منظور خاطر ہو سزا دیجئے +

اشٹابکر - بندی کو میں نے ہرا دیا - اِس کو بھی وہی سزا چاہیئے - جو اس نے اہل پنڈتوں کو دلوائی ہے - میں پرواہ نہیں کرتا - کہ یہ برن کا بیٹا ہے - برن کا بیٹا سزا کا مستحق ہو - تو کوئی وجہ نہیں کہ سزا نہ دیجاوے +

بندی - میں برن کا بیٹا ہو کر سمندر سے ڈروں - ناممکن - آپ شوق سے ڈبوئیے میری ہار ہوئی مجھے کچھ غم نہیں - خوشی یہ ہے کہ اشٹابکر جی اپنے پتا کھوڈک کے درشن پائینگے جن کی اِن کو خبر بھی نہیں کہ کہاں ہیں +

اتنا کہنے کی دیر تھی - کہ برن جی نے تمام غرق شدہ برہمنوں کو سمندر سے اس طرح نکال دیا - گویا ڈوبے ہی نہ تھے - سب کے سب راجہ جنک کے پاس آئے کھوڈک اشٹابکر جی کے پتا سب سے آگے تھے انہوں نے راجہ جنک سے فرمایا -

کچھ دیکھا آپ نے - انسان بیٹے کی ہوس کیوں کرتا ہے - جو کام میرے لئے ناممکن تھا - وہ میرے نور نظر نے کر دکھایا کہ نہیں دنیا کا کارخانہ ہی نرالا ہے ناتواں کا بیٹا شہزور - جاہل کا عاقل - غریب کا امیر ہوتا ہے - علیٰ ہذا - آپ کو مبارک کہ آپ دشمنوں کا جمراج نے خاتمہ کر دیا - آپکے جگیہ میں سام وید کے منتروں کی دھنی سے تینوں لوک گونج رہے ہیں - سارے دیوتا اپنا اپنا حصہ قبول کرکے آنند میں - گویا سب کام سدھ +

لومس رشی کا بیان ہے کہ بندی نے راجہ جنک سے رخصت حاصل کی - اور سمندر میں غوطہ لگا گیا - اشٹابکر اپنے پتا کے ساتھ اپنے آشرم میں آئے جس وقت کھوڈک نے اپنی استری کو دیکھا - دونو خوش ہو گئے کھوڈک جی بولے +

"اشٹابکر اس دریا میں غوطہ لگاؤ۔ تو تمہارے جسم کا ٹیڑھا پن ابھی دور ہو جائے"
اشٹابکر نے تعمیل ارشاد کی۔ جوہیں غوطہ لگا کر سر اُبھارا۔ سارا بدن نور کے سانچے
میں ڈھل گیا۔ آٹھ عضو ٹیڑھے تھے۔ سب کے سب درست ہو گئے۔ جس وقت سے
یہ کرامات ظاہر ہوئی۔ اِس ندی کا نام سمنگا ندی ہو گیا +

# ادھیائے ۶۰

## اشٹابکر کی پیدائش۔ جسمانی نقائص سے نام کی وجہ تسمیہ۔ اُن کے والد ماجد کی سرگذشت

راجہ جدھشٹر کا لومس رشی سے سوال ہے۔ کہ
مہاراج اشٹابکر جی کی پیدائش کیونکر ہوئی۔ اُن کے اعضا کی خمیدگی کا باعث
اور پھر درست ہونے کی وجہ ؟

**لومس رشی**۔ سنیئے۔ اودالک رشی کا نام آپ نے سُنا ہو گا۔ کھوڈک اُن کے شاگرد
رشید و مرید سعید تھے۔ گرو بھگتی کوٹ کر بھری تھی۔ نفس پر ایسا قابو تھا۔ کہ جیت
اندری کی پدوی حاصل کر لی تھی۔ کھوڈک کے گرو اُس کی سعادتوں اور عقیدتوں پر
ایسے فریفتہ ہوئے۔ کہ کل وید پڑھا دیئے اور اپنی بیٹی سوجاتا کے ساتھ گٹھ بندان کر
دیا۔ سوجاتا ابھی حاملہ ہی تھی۔ اشٹابکر جی پیٹ ہی میں تھے کہ آواز دی کہ آپ کا وید پڑھنا
سنتے سنتے مجھے چاروں وید کنٹھ ہو گئے ہی نہیں بلکہ سر معنے و مطلب بھی چاہیے
تو سُن لیجیے۔ مگر گستاخی معاف آپ عالم و فاضل ہو کر پاٹھ ٹھیک طور پر نہیں کر سکتے
کھوڈک حیرت میں رہ گئے۔ کہ بیٹا ماں کے پیٹ سے بول رہا ہے اُن کو غصہ آیا۔ کہ
واہ کے آدھی و پیر کے شدی۔ از ما شنیدہ بناف من سے گزار ندکا قول۔ جوش و غضب
میں بددعا دی۔ کہ گستاخی کا لطف تب ہے جب بدن میں خم ہی خم ہو جائیں بددعا
دل سے نکلی تھی۔ خالی کیونکر جاتی۔ اشٹابکر جی پیدا ہوئے۔ تو جسم میں آٹھ ہی

خم موجود ہو گئے۔ اِسی لیے اشٹابکر (یعنی آٹھ خم والا) کا خطاب بھی زبان زد خاص عام ہوا۔ اشٹابکر کے ماموں سویت کیت کی ولادت انہی دنوں میں ہوئی۔ جب اشٹابکر کی۔ دونو باہم ہمعمر تھے اور اُن کی بود و باش بھی ایک ساتھ تھی۔ ابھی اشٹابکر جی بطن ہی میں تھے دسواں مہینہ ولادت کی خبر دے رہا تھا۔ کہ اُن کی ماتا نے کھوڈک اپنے خاوند سے کہا کہ بیٹا ہونے کو ہے یہاں ٹکا پاس نہیں۔ آخر نباہ کیسے ہوگا۔ بیٹے کی پرورش کے واسطے کیا سبیل ہے؟

**کھوڈک** گھبرانے کی کوئی بات نہیں۔ راجہ جنک کو ایشور سلامت رکھے۔ وہاں سے کوئی خالی ہاتھ نہیں پھرتا۔ میں وہاں پہنچا اور رقم لایا۔

یہ کہکر کھوڈک راجہ جنک کے دربار میں پہنچا۔ بندی پنڈت سے شاستر ارتھ کی ٹھہری۔ بندی علامۂ عصر تھا۔ کھوڈک کی ایک پیش نہ گئی۔ اُس نے پالا مار لیا۔ کھوڈک اپنا سا منہ لیکر رہ گیا۔ شرط یہ تھی کہ جو ہارے ڈبو دیا جائے۔ بس کھوڈک کے سر بیتی۔ سمندر کی لہریں تہ میں بٹھا کر نہ جانے کہاں سے کہاں لے گئیں۔ اُدالک رشی کو جب خبر پہنچی۔ کہ داماد کا یہ حال ہوا۔ آنکھوں سے آنسوؤں کا دریا بہ گیا۔ بیٹی (سوجاتا) کے پاس گئے ساری واردات بیان کی اور کہا کہ بیٹی گھبرانا نہیں اور بیٹا پیدا ہو۔ تو کچھ نہ کہنا۔ کہ کیا گزری ۔

اشٹابکر جی جب پیدا ہوئے۔ تو اُدالک رشی کو ہی اپنا باپ سمجھنے لگے۔ اُنہیں کچھ خبر نہ ہوئی۔ کہ اُن کے باپ کھوڈک کو کس بلا سے سامنا ہوا۔ یا اُن کا باپ اور کوئی تھا اُدالک رشی اپنے بیٹے سویت کیت کیساتھ اشٹابکر جی کی بھی پرورش کرتے رہے کسی کو معلوم نہ ہوتا تھا۔ کہ بیٹا کون ہے اور ناتی (نواسہ) کون۔ ایک دن ایسا اتفاق ہوا۔ کہ اشٹابکر اپنے نانا کی گود میں جا بیٹھے۔ بال ہٹ مشہور ہے۔ اُن کے ہمعمر ماموں صاحب سویت کیت نے اُن کو اپنے باپ کی آغوش محبت میں بیٹھا ہوا دیکھکر جوش رشک سے کہا کہ

اُٹھو۔ میرے باپ کی گود میں بیٹھنے کا استحقاق تم کو نہیں۔ اپنے باپ کی گود میں جاکے بیٹھو۔ اس وقت اشٹابکر جی کی عمر دس گیارہ برس سے زیادہ نہ تھی منہ سے دودھ ہی ٹپکتا معلوم ہوتا تھا۔ مگر نہیں سویت کیت کے الفاظ نے اِن

کے دل پر مقناطیسی اثر کیا - اور وہ نانا کی گود سے اُٹھ کر اپنی ماں کے پاس آئے - اور
پوچھا - کہ صورت حال کیا ہے سچ سچ کہنا +

ماں غریب کیا جواب دیتی - بیٹے کی مایوسیوں پر نظر کر کے اُس نے صاف کہدیا
کہ تمہارے پتا کہوڈک تھے - جن کو بندی پنڈت نے شاستر ارتھ میں جیت کر
غرق دریا کر دیا +

اشٹابکر نے جس وقت یہ کیفیت سُنی - بدن میں آگ لگ گئی +

سمند ناز کو ایک اور تازیانہ ہوا

کی کہاوت صادق ہوئی - وہ بولے - تو میں اشٹابکر جب بندی کو انگلیوں نچاؤں چنانچہ
وہ اُسی وقت پر تگیا کر کے اُٹھ کھڑے ہوئے - سویت کیت نے بھی ساتھ دیا - راجہ
جنک کے دربار میں پہنچے اور دس گیارہ برس کی عمر میں اُس بندی پنڈت کا ناطقہ بند اور
قافیہ تنگ کر دیا - جس کا طوطی بول رہا تھا - اور جس نے ہزاروں عالم پنڈت دریا میں
ڈبو دیئے تھے - راجہ جنک اشٹابکر جی کی لیاقت کے قائل ہو گئے - اور اُنہوں نے کمسنی
میں جو زبان سے کہا تھا اُس کو پورا کر کے دکھایا +

## ادھیائے ۶۱
## شرنگی رکھ کے حالات - اُن کے سلسلے میں دوسرے ذکر و مذکور

تذکرے تذکرے اور باتوں باتوں میں سرنگی رکھ کا بھی ذکر چل پڑا - راجہ جدھشٹر
لومس رشی سے بولے - کہ شرنگی جی کے نام کی غایت اصلی کیا ہے - اور سر
پر سینگ کیسا ؟

لومس رشی نے فرمایا کہ ایشور کی قدرت کاملہ کو کوئی نہیں سمجھ سکتا - وہ انسان
کے سر پر سینگ لگا دے تو کون تعجب کی بات ہے - وجہ یہ کہ اُس کی قدرتیں عجیب و غریب
ہیں - جن کو انسانی عقل سمجھ بھی نہیں سکتی - تم کو شرنگی جی کے حالات سننے کی

آرزو ہے تو لو سنو +

شرنگی جی کے پتا بڑے بھاری تپسوی اور تیجوان رشی تھے۔ جنگل میں رہنا بسنا بستی سے پرہیز۔ نام سمیک رشی۔ کمال ریاضت میں بے نظیر نہ جواب نہ مثال۔ قصہ کوتاہ اپنے وقت میں فرد روزگار تھے۔ شمنی بات کی۔ ایک دن یہ دریا میں اشنان کر رہے تھے۔ ہونہار رکتی نہیں۔ ضرور ہوتی ہے۔ ہزار بہانے سے ہوتی ہے۔ ایک اربسی (اپسرا) بھی اُدھر آنکلی۔ رشی جی ہاتھ پاؤں دھونے میں مشغول تھے۔ نظر اُٹھی تو کیا دیکھتے ہیں۔ اندر کے اکھاڑے کی اپسرا سامنے ہے۔ جس کو دیکھ کر دیوتا بھی آپے میں نہیں رہ سکتے۔ اربسی سے یوں ہیں سرسری طور پر چار آنکھیں ہوئی تھیں۔ کہ رشی مہاراج قابو میں نہ رہے۔ اور تخم محبت بار آوری نخل الفت کی در پے ہوا۔ اربسی تو رشی کے عالم بے اختیاری و جوش طبیعت کو دیکھ کر چلتی پھرتی ہوئی۔ جو موتی صدف جوش عشق سے نکل آبدار نظر آتے تھے۔ اُن کو ایک ہرنی نے لقمہ دہن بنایا۔ اور اس برکت سے شرنگی رکھ عالم وجود میں آئے۔ سمیک رشی اسرار غیب سے واقف تھے اُنہوں شرنگی رکھ کو آغوش محبت میں لیا۔ اور کٹی میں پرورش و پرداخت شروع کی شرنگی رکھ کا سن جب دس بارہ سال کا ہوا۔ قدرت نے سر پر ایک خوشنما سینگ پیدا کر دیا جس سے شہادت ملتی تھی۔ کہ ولادت کیونکر ہوئی۔ شرنگی جی نے اپنے پتا سے تعلیم پائی۔ چاروں وید اذبر کر لئے۔ اور ایسا تپ کیا۔ کہ دنیا کے جہان میں دھوم مچ گئی۔ انہی دنوں راجہ روم پاد کے حدود حکومت میں ایسا قحط پڑا۔ کہ خلقت گبھرا اُٹھی۔ نجومیوں نے بتایا۔ کہ شرنگی رکھ کے بغیر کسی سے یہ آفت ارضی و سماوی دور نہ ہو سکیگی۔ راجہ روم پاد کی روش ٹھیک نہ تھی۔ اسکو برہمنوں سے عناد تھا۔ اس لئے تمام برہمن خوف عذاب و عتاب سے بھاگ کر جہاں تہاں جان چھپائے تھے جب قحط کی آفت نازل ہوئی۔ تو راجہ کی آنکھیں کھلیں کان ہوئے اور اُس نے برہمنوں کو اکٹھا کر کے علاج قحط دریافت کیا۔ برہمنوں نے بھی یہی صلاح دی۔ کہ شرنگی رکھ کے بغیر مشکلات کا دفعیہ ممکن نہیں۔ مگر مشکل یہ ہے۔ کہ وہ آئینگے کیونکر نہ تپ چھوڑینگے نہ آفت سے انگ دیش کو نجات ملیگی۔ راجہ روم پاد کو فکر ہوئی۔ کہ اب کیا کرنا چاہیے شرنگی رکھ کو لانے کی تدبیر کیا ہے اسی وقت ایک بیسوا چندے آفتاب چندے مہتاب

سامنے آکھڑی ہوئی۔ اور بیڑا اُٹھالیا۔ کہ میں رشی کو لاکر دکھادونگی۔ راجہ نے انعام
واکرام کا لالچ دیا۔ اور وہ سرمایہ حسن و جمال ہم پایہ بدر و ہلال تپوبن میں جا پہنچی دیکھا
کہ شرنگی رکھ معبود حقیقی کی یاد میں محو۔ دنیا و مافیہا کی کچھ خبر نہیں۔ بدن سوکھ کر کانٹا
ہو گیا ہے۔ ہڈیاں ہی ہڈیاں دکھائی دیتی ہیں۔ بیسوا وہیں ٹھہر گئی۔ اور دیکھنے
لگی۔ کہ آخر رشی جی کا رنگ روبیہ کیا ہے۔ کھاتے کیا ہیں پیتے کیا ہیں۔ خالی ہوا
ہی پھانکتے ہیں۔ یا کیا۔ شرنگی رکھ بڑی دیر کے بعد دھیان سے فارغ ہوئے
اُٹھے۔ اور ایک درخت کے پاس جاکر چھال چھانٹنا شروع کی۔ اور پھر واپس آکر اپنے
جپ تپ میں مشغول ہو گئے۔ بیسوا سمجھ گئی۔ کہ حضرت کی غذا بس یہی ہے اسی
درخت کی اسی غذا میں کچھ زبان کے ذائقے کا مصالحہ لگانا چاہیئے۔ یہ سوچکر اس نے
اسی چھال کو حلوا مل دیا۔ دوسرے روز رشی جی جب چھال چاٹنے لگے۔ تو مزہ ہی کچھ اور پایا۔ زبان کو ذائقے کی چاٹ ہوئی۔ اور چند
روز حلوے کی چاٹ سی کچھ ایسی چہرے پر چکناہٹ آگئی۔ کہ صورت ہی بدل گئی۔ یہ رنگت دیکھکر
بیسوا اٹھلاتی مٹکاتی سامنے پہنچی ناز کرشمے دکھلائے۔ وہ موہنی ڈالی۔ کہ شرنگی رکھ آپے میں
نہ رہے فریفتہ ہو ہی گئے۔ بیسوا کا منتر ایسا چلا۔ کہ رشی کی عقل غایب ہو گئی۔ وہ پیچھے پیچھے راجہ
روم پاد کے یہاں چلے آئے آگے آگے بیسوا پیچھے پیچھے خود بدولت۔ راجہ روم پاد نے رشی
جی کی بہت خاطر تواضع کی۔ بیسوا نے منہ مانگا انعام پایا۔ جگیہ ہوا۔ پانی برسا۔ قحط
کی مصیبتیں دور ہوئیں۔ شرنگی رکھ کی قدرت کاملہ کا راجہ روم پاد کو خاص اعتقاد ہوا۔
اپنی بیٹی کے ساتھ شادی کردی۔ جس کے بطن سے کھوڈک کی پیدائش ہوئی۔
کھوڈک کو اشٹا بکر جی کے سے نور کی وجہ سے خاص عزت حاصل ہوئی۔ اشٹا بکر کی
بدولت اس مدھو بند ندی نے سمنگا نام پایا۔ یہ وہ ندی ہے جس کے کنارے
راجہ بھرت کے ہاتھے کو راج تلک سے زینت اور بھارت ورش کو نام نامی سے
عظمت حاصل ہوئی تھی۔ بیاکھشن تیرتھ میناک پربت پر وہ متبرک مقام
ہے۔ جہاں اودتی نے اولاد کی خواہش میں اناج وغیرہ کا بہت
کچھ دان کیا تھا۔ بیاکشش تیرتھ کے درشنوں کا پھل یہ ہے۔
کہ مال و دولت کی کمی نہ ہو۔ لکشمی ہر وقت موجود رہے۔ اس تیرتھ
سے کچھ فاصلے پر مہاندی گنگا جی لہر بہا رہی ہیں۔ سنت

۴ پر لذیذ حلوا مل دیا۔ اور خود سیر دیکھنے لگی دوسرے روز رشی جی جب چھال چاٹنے لگے۔

کماروں کو جو فضیلت حاصل ہوئی۔ وہ انہیں گنگاجی کی بدولت ہے۔ اس سے
تھوڑے فرق پر بھاردواج کا وہ آشرم ہے۔ جہاں ان کے بیٹے بکریت کی
جان گئی تھی۔ یہ واقعہ بھی سننے کے قابل ہے۔ سنئے ؛

بھاردواج اور ریبھہ رشی بڑے گہرے دوست تھے۔ دوستی کیا دانت
کاٹی روٹی ہی تھی۔ بھاردواج کے فرزند بکریت کو تپ کی ہوا سمائی۔ تو وہ تپ
کیا۔ کہ اندر کے ہوش حواس گم ہو گئے۔ سونا جاگنا حرام ہو گیا۔ کہ اب اندر کی خیر
وعافیت نہیں۔ گھبرائے ہوئے بکریت کے پاس آئے اور پوچھا۔ کہ
آخر اتنی تکلیف کی وجہ؟

**بکریت۔** آپ اندر آکے لئے گھبراتے ہیں۔ یہاں اس کی کچھ خواہش نہیں۔
اگر ہوس ہے۔ تو یہی کہ مجھے اور میرے پتاجی کو وید ازبر ہو جائیں۔ بس۔
اندر سوچے کہ سستے چھوٹے مفت میں بلا ٹلی۔ بردان دے دیا۔ کہ وید یاد ہو جائینگے
بکریت نے بردان پایا۔ تو دماغ عرش پر ہو گیا۔ خوش خوش بھاردواج کے پاس
آیا۔ سب کیفیت کہی۔ اور عرض حال میں کچھ ایسے الفاظ استعمال کئے۔ جن سے
نخوت ٹپک رہی تھی۔ بھاردواج نے سمجھایا۔ کہ غرور نہیں دنیا جو جاگرے۔
ذرا سے کمال پر پھولنا ٹھیک نہیں ہو۔ لوگ کم ظرف سمجھتے ہیں۔ اور جل گگری
چھلکت جائے کی پھبتیاں سنانا پڑتی ہیں۔ ابھی صاحب نادے ہو کچھ دیکھا بھی
نہیں۔ میری فقط اتنی نصیحت نہیں۔ بلکہ یہ سمجھاتا ہوں۔ کہ خبردار بھول کر بھی ریبھہ
رشی کیطرف رُخ نہ کرنا۔ باپ نے سمجھانے کو تو سمجھایا۔ مگر بکریت کے نزدیک
ہوا سی بہ گئی۔ وہ اپنے زعم میں ریبھہ رشی کے آشرم میں جا ہی پہنچا۔ وہاں
ایک نیا گل کھلا۔ ریبھہ رشی کی بہو پر نظر جا پڑی۔ موہنی صورت نے آپے میں
نہ رہنے دیا۔ نشۂ عشق نے ایسا متوالا کر دیا۔ کہ تاب نہ آئی۔ بول ہی اٹھا۔ کہ
پیاری آغوش تنگ ترس رہی ہے۔ پہلوئے شوق کو سرفراز کرو ؛
وہ نازک اندام وسمن فام غیر مرد کی یہ ناشائستہ باتیں سُنکر روتی ہوئی۔ بھاگی گئی
اپنے خسر یعنی ریبھہ رشی کے فریادی ہوئی۔ رشی کے تن بدن میں آگ لگ
اٹھی۔ جٹا کا ایک بال اگن کنڈ میں جلا دیا۔ بال سلگتے ہی ایک نہایت مہیب شخص

کنڈ سے برآمد ہؤا۔ جو رشی جی کا اشارہ پاتے ہی یکریت کی جان کا گاہک ہوگیا۔ اب
تو یکریت کی روح قبض ہوگئی۔ بھاگتے بھاگتے بہت سے رشیوں کے پاس گیا۔ پناہ
مانگی۔ امان چاہی۔ مگر سب طرف سے صدائے برنخاست ◆

آخر یکریت بھاردواج جی کے آشرم میں پہنچا۔ اس وقت رشی جی ہون کے
لئے لکڑی لینے اِدھر اُدھر گئے تھے۔ ایک اندھے خدمتی نے یکریت کو روکا کہ
بس وہیں ٹھیرو۔ جب تک بھاردواج جی نہ آئیں۔ کسی کو اجازت نہیں۔ کہ آگے
قدم بڑھائے۔ اس روک ٹوک میں یکریت کے سر پر قاتل پہنچ گیا۔ اور ایک
ہی ہاتھ میں جان لے لی۔

اب بھاردواج آشرم میں آئے۔ ہون کنڈ میں لکڑیاں ڈالیں۔ آگ لگائی۔
تو لونڈا دحیرت ہوئی۔ کہ معاملہ کیا ہے۔ آشرم کے اندھے محافظ سے دریافت کیا ◆
اندھے نے سارا ماجرا بیان کیا۔ بھاردواج کو اپنے بیٹے کے انتقال پر ملال سے
سخت رنج ہوا۔ تاب ضبط نہ ہوئی۔ فوراً بددعا دی کہ او ریبھ رشی تو نے میرے
نورنظر کی جان لے لی ہے۔ تو بھی تیرے بیٹے تیرے ٹکڑے ٹکڑے اڑائیں۔
یہ سراپ زبان سے نکلتے ہی انہوں نے اپنے کلیجے کے ٹکڑے یکریت کی
لاش چتے پر رکھی۔ اور اُسے کلیجے سے لگائے خود بھی جل گئے۔

ریبھ رشی اپنے آشرم میں تھے۔ ان کے دو بیٹوں یعنی ارماس اور پرماس
کو راجہ برہمن نے جگیہ میں مدعو کیا۔ جگیہ شروع ہؤا۔ اتفاق سے رات کے وقت
پرماس کو اپنی کٹی میں آنے کی ضرورت ہوئی۔ دیکھا کہ ایک ہرن بیٹھا ہؤا ہے۔
فوراً تلوار گھسیٹی اور وار کر دیا۔ مقتول ہرن نہ تھا۔ بلکہ ریبھ رشی تھے۔ مرگ
چھالے اوڑھے بھاردواج کے سراپ نے جان نہ بچنے دی۔ بیٹے ہی کے ہاتھ
سے خاتمہ کرادیا۔ پرماس اپنی غلطی پر بہت نادم ہؤا۔ جگیہ میں اپنے بھائی
ارماس سے کیفیت بیان کی۔ رائے ٹھیری۔ کہ تپ کیا جائے۔ جس میں
عذاب قتل باقی نہ رہے۔ تپ ہؤا۔ ہتیا دور ہوئی۔ مگر بعد میں ایک
تازہ گل اور کھل گیا ◆

راجہ کے یہاں جگیہ تھا۔ پرماس رشی مصروف انصرام و مشغول انتظام

تھے۔ انہوں نے اُرمانس پر اُلٹی دھونس رکھی۔ کہ یہ باپ کا قاتل ہے۔ اس کی جگہ میں شتر گننا کیسی حکم کی تعمیل ہوئی۔ اُرمانس نکالا گیا۔ بھائی کی بے ایمانی سے دل ٹوٹ گیا۔ اسی وقت سے تپ کی ٹھہرائی۔ اس صدق عقیدت سے تپ کیا۔ کہ رجمہ رشی الگ زندہ ہو گئے۔ بھاردواج پھر سرگ سے چلے آئے۔ بکریت پھر عالم وجود میں موجود ہو گیا۔

لومس رشی کا قول ہے۔ کہ راجہ جدھشٹر دیکھی یہ اپنے تپ کی برکت ناخواندوں کو ویدوں کی علمیت اور مردوں کی دوبارہ زندگی ہو جانا آسان بات نہیں۔ یہ کراماتیں تپ ہی کے حصے میں ہیں۔

# ادھیائے ۱۶

## راجہ جدھشٹر کی تیرتھ جاترا۔ بیناک پربت اور کیلاش وغیرہ تیرتھوں کا تذکرہ۔ نرکاسر کی سرگذشت بارہ اوتار کا ذکر

لومس رشی راجہ جدھشٹر سے مخاطب ہیں۔ کہ اس مقام سے آگے بڑھنے پر آپ کو دو پہاڑ ملیں گے۔ ایک بیناک پربت جس کا رنگ سفیدی و سیاہی مائل ہے دوسرا کال پربت اس پہاڑ پر ہمیشہ آگ روشن رہتی ہے۔ اسی پہاڑ سے گنگا جی کی دھار موجیں مارتی ہوئی نمودار ہوئی ہے انہیں مقامات پر دیوتا لوگ تفریحی چہچہوں سے دل بہلایا۔ اور غم غلط کیا کرتے ہیں۔ آگے چلیے گا۔ تو ساٹھ جوجن بلند کیلاش پربت ملیگا۔ بدری کا آشرم وہیں ہیں۔ اسی آشرم میں دیوتاؤں کا میلا لگا رہتا ہے۔ کیا گندھرب اور کیا جکش اس مقام کے محافظ ہیں۔ جس مقدس مقام پر اس وقت آپ ہیں۔ یہ جمنا گنگا کا استھان کہلاتا ہے سنیئے کس زور سے پانی کے چڑھاؤ کی آواز کانوں میں گونج رہی ہے۔ اتنا کہکر لومس رشی نے گنگا جی کی استتی کر کے دعا مانگی۔ کہ مہارانی جگت تارنی دھرم پتر جدھشٹر آپ کے درشنوں سے جنم

آستے ہیں - دراصل پہاڑ نہیں. نر کا سر کی ہڈیاں ہیں. یہ روایت تو آپ نے سُنی اب ایک اور اتہاس سُنیئے. ست جگ ابھی شروع ہی ہوا تھا. جو خلقت عالم وجود میں آئی سب گوشت خوار ہوئی. اور پھر عالم موجودات میں اُس کی اتنی کثرت ہوئی. کہ کرۂ خاک بار گراں سے جوجن نیچے دھنس گیا. پرتھوی نے گھبرا کر نارائن جی کی امداد چاہی فریاد کی. کہ بوجھ اٹھائے نہیں اُٹھتا. دبی چلی جاتی ہوں. جلد علاج کیجئے. ورنہ میری خیریت نہیں +

بھگوان نے توجہ سے شکایت سُنی. اور رحم وکرم سے تسلی دیکر پرتھوی کو منتظر توجہات کیا. اب اظہار قدرت ہوا. پیکر انوار نے بارہ کی صورت قبول کی. جسم ایک کالا پہاڑ نظر آتا تھا. منہ میں ایک دانت وُہ جس پر پرتھوی روک کر سو جوجن اوپر اچھال دی. اس وقت کرۂ زمین کو منجدھار میں پھنسی ہوئی ناؤ کی جنبش ہوئی. تمام ذی روح کیا انسان کیا حیوان کیا. چرند کیا. پرند کیا. سب کو جان کے لالے پڑ گئے. دیوتاؤں نے برہما جی سے پناہ مانگی. جواب ملا. کہ گھبرانے کی کوئی بات نہیں. نہ کسی آفت ناگہانی کا خوف ہے. سری کرشن بھگوان بارہ بنے ہیں. اور انہوں نے زمین دانت پر اٹھالی ہے +

دیوتاؤں نے دریافت کیا. کہ مہاراج تشریف کہاں رکھتے ہیں. درشن کس جگہ مل سکیں گے +

برہما جی. نندن بن میں +

دیوتا فوراً نندن بن میں گئے. جمال مقدس سے آنکھیں پُرنور کیں اور استتی کر کے جنم سپھل کیا +

# اَدھیائے ۶۲

## گندھ مادن پربت کی تکلیفات. دروپدی کا کسل سفر اور طبیعت کی خرابی گھٹوت کچ فرزند بھیم سین کی آمد

# اور دروپدی کی رفع تکلیفات کا انتظام

راجہ جدھشٹر وغیرہ گندھ مادن پربت پر پہنچے جٹائیں بندھی ہوئی تھیں ہرگ چھالا زیب تن تھا۔ ہتھیار بدن پر سجے ہوئے تھے۔ کڑی منزل کی سختیوں پر مصیبت میں مصیبت کا سامنا ہو گیا۔ اس زور شور سے آندھی آئی۔ ایسی کالی گھٹائیں چھائیں۔ مینہ برسا کہ ہاتھ کو ہاتھ نہ سجھائی دیتا تھا۔ سب پر ہیبت طاری ہو گئی۔ ہوش جاتے رہے۔ دروپدی کے بدن میں تھرتھری نے وہ حالت پیدا کر دی۔ کہ بھیم سین اسے کھوہ میں لے جا کر چھپا اور لوگ بھی جہاں ٹھکانا ملا۔ وہیں جان چرا گئے آندھی دم نہ لینے دیتی تھی۔ خاک پربت کو چھپائے ہوئے تھی۔ بادل گرج رہے تھے۔ بجلی چمک کر کلیجا دہلاتی تھی۔ پانی کہتا تھا۔ کہ آج برس کر رہوں گا۔ اولے اسقدر سے پڑے کہ انبار لگ گئے۔ ایشور مناتے مناتے بڑی مشکلوں سے آسمان صاف ہوا۔ آندھی بھی رکی۔ سب ادھر ادھر سے نکل کر باہم ملے سلامتی کی خوشیاں منائیں۔ دروپدی رگ گل سے نازک۔ ہاتھ پاؤں تھکاوٹ سے بیدم ہو ہی رہے تھے۔ کہ بجلی کی چمک اور بادل کی کڑک۔ آندھی کے جھونکوں اور اولوں کی بھرمار نے اور بھی جان آدھی کر دی۔ اس پر ہر جگہ برف ہی برف ادھر پاؤں رکھا۔ ادھر پھسلا۔ اسے اسقدر تکلیف ہوئی۔ کہ آخر ہوش و حواس باقی نہ رہے۔ اچیت ہو کر گر پڑی۔ کہرام مچ گیا۔ کہ مصیبت پر مصیبت کیسی راجہ جدھشٹر گھبرائے ہوئے آئے۔ گل اندام رانی کو ہرگ چھالے پر لٹا دیا۔ بہت تدبیریں کیں۔ مگر دروپدی کو ہوش نہ آیا۔ راجہ جدھشٹر رو پڑے۔ کہ ہائے راجہ دروپد کی راجکماری پانڈووں کی مہارانی کا یہ حال جس نے زندگی بھر فرش مخمل کے سوا زمین پر قدم نہ رکھا اس کو میری وجہ سے یہ پیادہ روی اور صحرا نوردی کی تکلیفیں۔ تف ہے مجھ پر میں نے جوا کھیل کر سب کو ایسی بلاؤں میں پھنسا دیا۔ میری زندگی پر نفرین ہے۔ ہمراہیوں نے ڈھارس دی۔ کہ گھبرائیے نہیں۔ سب مصیبت کٹ جائیگی۔ ذرا صبر کیجئے۔

دہوس رشی نے اسیو ونت منتر پڑھکر پانی کا ایک چھینٹا دیا۔ تو دروپدی نے آنکھ کھول دی۔ سب کی جان میں جان آئی بھیم سین نے اپنے بیٹے گھٹوت کچ

گویا دُکیا جو ہڈمبا راکشسنی کے بطن سے عالم وجود میں آیا تھا گھٹوت کچ فوراً پہنچا۔ اور ڈنڈوت کرکے درخواست کی۔ کیا حکم ہے۔؟

بھیم سین نے سب کیفیت بیان کی۔ اور کہا منزل سخت ہے۔ اور مہارانی دروپدی کا یہ حال ہے۔ اتنی تکلیف کرو۔ کہ سفر خیریت سے ختم ہو جائے۔

گھٹوت کچ نے سر ادب خم کیا۔ اور عرض کی بھلا میرے ہوتے ہوئے۔ میری ماتا جی کو زحمت ہو ممکن نہیں۔ میں بہت اچھی طرح سے تیرتھ جاترا کرادوں گا۔

# ادھیائے ۶۳

## گھٹوت کچ اور اس کے ساتھیوں کی مدد سے راجہ جدھشٹر وغیرہ کی بدر کا آشرم میں رسائی۔ درشن وغیرہ کا آنند

گھٹوت کچ اکیلا نہ تھا۔ اور بھی اس کے ہم جماعت اس کے ساتھ تھے۔ جدھشٹر نے دیکھا۔ تو بہت خوش ہو گئے۔ بھیم سین سے بولے۔ کہ سخت جگر بہلین دلاور ہے۔ زبان کا بھی پابند اور دھرم کا بھی عامل راکھشسوں میں اس کا شمار نہیں اب ایشور چاہیگا۔ تو ہم لوگوں کو کسی دقت کا سامنا نہ ہو پائیگا۔

گھٹوت کچ۔ میں کس لائق ہوں۔ جو کچھ کریگا۔ آپ ہی کا اقبال کریگا میں ابھی ماتا مہارانی دروپدی اور نکل وسہدیو جی کو اٹھا کر لے چلوں گا۔ اور میرے ہمراہی دوسرے لوگوں کی خدمتگذاری کریں گے۔ پیشتر سے کیفیت سفر معلوم ہوتی۔ تو کسی تکلیف کا نام نہ ہوتا۔ خیر اب چلیئے۔ کدھر کا عزم ہے۔

گھٹوت کچ نے دروپدی کو اپنے اوپر سوار کیا۔ ساتھیوں نے اور سب کو لادا اور راستے کا دلچسپ نظارہ دکھاتے ہوئے۔ ہوا کی طرح بہت ہی جلد بدر کا آشرم میں جا پہنچے۔ بدر کا شرم کی قدرتی دلچسپیاں دلوں پر موہنی ڈال گئیں۔ درخت ہرے بھرے پھل خوشگوار پھول خوشرنگ۔ طائران خوش الحان نغمہ زن ہری ہری دوب نظر فریب۔ جھرنوں کی بہار لطف خیز۔ جب تپ کی کیفیت دلآویز

سب نے بدری نارائن جی کے درشن کئے۔ قدرتی نظاروں سے آنکھیں ٹھنڈی کیں۔ دیکھا کہ عجیب خوبی کا مقام ہے۔ اندھیرا بالکل کافور۔ ہر وقت نور ہی نور مچھر نہ مکھی نہ اور حشرات الارض۔ آب و ہوا کی وہ تاثیر کہ نہ بھوک معلوم ہو نہ پیاس لگے۔ یا پھول کی کہیں چھاؤں ہی نہیں۔ یار شی وید پاٹھ کرتے ہیں۔ یا منی جپ تپ +

اہل ریاضت نے جدھشٹر وغیرہ کی خاطر تواضع کی پھل پھول کا پرشاد عطا کیا۔ یہ وہاں سے آگے بڑھے۔ تو جے پربت نظر آیا سنہری بوٹیاں دیکھ کر آنکھیں کھل گئیں۔ پھر بندسر۔ سیتا سو بھاگیرتی تیرتھوں کے درشن اور کنولوں کی بہار اور مرغان خوشنوا کی خوش الحانی سے دل خوش کرتے ہوئے گنگا جی میں نہائے۔ اور مقام پرفضا میں قیام کیا +

# ادھیائے ۶۴

## دروپدی کی فرمائش سے بھیم سین کا سہسر دل کنول لینے کو گندھمادن پربت کے بن میں گزر۔ ہنومان جی کی وہاں موجودگی مماثلت

راجہ جدھشٹر ۶ دن رات گندھمادن پہاڑ پر بدری کا آشرم میں مقیم رہے تھے۔ ایک ہزار پتوں کا کنول اڑ کر دروپدی کے سامنے آ گرا پھول نہایت خوبصورت تھا۔ دروپدی دوڑ کر اٹھا لائی۔ بھیم سین سے بولی۔ کہ

واہ کیا نفیس اور خوشرنگ کنول ہے۔ ایشور کی قدرت دیکھنا ہو تو اس پھول کو دیکھئے۔ میں جاتی ہوں۔ راجہ جدھشٹر کو دکھاتی ہوں۔ وہ دیکھ دیکھ کر پھڑک اٹھیں گے۔ مگر تم سے بنے تو ایسے ہی پھول اور مجھے لا دو۔ بھیم سین دروپدی کی محویت پر فریفتہ ہو گیا۔ اس نے اپنا گدا اٹھایا۔ اور اسی بن میں پہنچا جس کے پھول نے گل اندام دروپدی کی نرگسی آنکھوں پر جادو ڈال دیا تھا۔ بن

کی خوبی کا کیا کہنا۔ ہر طرف سبزہ زار۔ ہر جگہ پھولوں کی بہار درختوں کی ہری بھری
بیلوں پھلوں کے بوجھ سے جھکی ہوئی شاخوں پر طائران خوش الحان کی چہلیں ہری
ہری دوب سے سبزہ رنگوں کے حسن کو مات کرنے والی سرزمین پر ہرن اور
ہرنیوں کی کلیلیں۔ پہاڑ کی سفیدی مائل اور نیلگوں چوٹیوں کی خوش نمائی مست
ہاتھیوں کی چھتنارے درختوں کے سائے میں خوش خرامی حد نظر تک کیلوں
کی قطار۔ قدرتی سرچشموں کی طرفہ بہار۔ بھیم سین کی طبیعت شگفتہ ہو گئی۔ صاف
وشفاف پانی سے پیاس بجھائی۔ اور نہا دھو کر ایسا گرجے کہ سارا جنگل گونج
اٹھا۔ ہرن اپنی ہرنیوں کو ساتھ لئے آگے پیچھے بھاگے۔ پرندوں نے
اُڑ کر آسمان چھا لیا۔ پہاڑ کی چڑھائی کیلوں کی قطاروں سے بہت دشوار گزار
اور تنگ تھی۔ مہابیر جی نے سوچا کہ کنہروں گندھربوں کے سیر و گلگشت کی جگہ
ہے۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ کوئی میرے بھائی بھیم سین کو کچھ دکھ دے۔ یہ سوچکر
آپ نے اپنا قدم بڑھایا۔ اور لیٹ کر اپنی دم کسے دور تک راستہ روک دیا۔ جونہیں
بھیم سین قریب پہنچا۔ ہنومان جی نے دم پھٹکارنا شروع کی۔ اس سے اس زور کی آواز
پیدا ہوئی۔ کہ قریب و دور کے شیر اور ہاتھی دم دبا کر بھاگ کھڑے ہوئے۔ اور بھیم
سین بھی چونک پڑا۔ آنکھیں پھاڑ کے دیکھا تو ایک بڑی بھاری چٹان پر ہنومان
جی پڑے ہوئے دیکھے۔ اس وقت آپ کا جمال مقدس اور ہی تھا۔ بدن کی وہ چمک
وہ چمک کہ بجلی کی آنکھ جھپک جائے۔ گردن چھوٹی کمر پتلی ڈنڈ بلے۔ مضبوط
منہ تنگ۔ زبان لال بیر بہوٹی۔ بھویں ٹیڑھی کمان۔ دانت انار کے
سے دانے موتی کی طرح آبدار۔ چہرے پر کندن کی سی دمک۔ بالوں میں
مبسم جیسے کرنوں میں سورج +

بھیم سین نے نہ پہاڑ سے ڈیل ڈول کا خیال کیا۔ نہ دہکتی ہوئی آگ کے
جسم کا خوف نہ اُسے شناخت ہوئی۔ کہ اس جسامت کا بانر کون ہے۔ وہ
بے کھٹکے نزدیک گیا۔ اور بڑے زور سے گرجا۔ ہنومان نے یونہیں ذرا
آنکھیں کھولیں اور کہا +

ہائے کیسی میٹھی نیند تھی۔ تم ایسے سمجھدار ہو کر یہ نہ سمجھے کہ کوئی ذیروح

سو رہا ہے۔ جگانے میں تکلیف ہوگی۔ ہم بانر اگر دھرم سے ناواقف ہوں۔
تو کچھ بات نہیں۔ مگر تم سے تعجب ہے۔ انسان ہوکر یہ بے رحمی یہ عقل سے
خالی حرکت۔ معلوم ہوا کہ تم کو عقلمندوں سے صحبت نہیں رہی۔ دھرم کی راہیں
نہیں دیکھیں۔ جانداروں کو یوں تکلیف دینا بچوں سے سیکھ لیا۔ پرائی جان پر
ذرا بھی ترس نہیں۔ آخر تم ہو کون۔ نام ونشان یہاں آنے سے غرض
اب کدھر کا عزم ہے۔ آگے تمہیں راستہ نہ ملے گا۔ دیولوک کے راستے
میں تمہاری رسائی کہاں؟ ابھی خیریت ہے۔ امرت پھل کھاؤ۔ اور
چپکے گھر لوٹ جاؤ۔ کہنا مانو۔ نہیں تو خیر نہ ہوگی۔ ہم بھلے کو کہتے ہیں۔ مان
جاؤ گے۔ تو بھلا ہوگا ✦

# ادھیائے ۶۵

## بھیم سین کی زور آزمائی۔ ہنومان جی سے ندامت و واقفیت حال پر بھیم سین کا انکسار۔ سری رام اوتار کی مختصر سرگذشت

ہنومان جی کی تقریر سے بھیم سین کے کان کھڑے ہوئے۔ جواب دیا چندر
بنسی کشتری ہوں۔ پانڈوؤں میں شمار ہے۔ مہارانی کنتی ماتا ہے ✦
بایو پتر لقب اور بھیم سین نام ہے۔ اب تم کہو کون ہے ✦
ہنومان جی مسکرائے۔ اور کہا!
بانر ہوں اور کیا بتاؤں۔ مگر تمہیں آگے بڑھنے نہ دوں گا۔ خیریت اسی
میں ہے۔ کہ واپس جاؤ۔ ورنہ جان کی خیر نہیں ✦
بھیم سین۔ مجھ پر جو گذرے گا دیکھ لوں گا۔ تم کو پرائی فکر کیا۔ بہتر ہے
کہ راستہ چھوڑ دو۔ کہ میں چلا جاؤں۔ اگر نہ ہٹو گے۔ تو کہے دیتا ہوں۔ کہ پچھتاؤ گے
میں مروت نہ کروں گا ✦

**ہنومان جی** ۔ میں بیمار ہوں ہلنے کی شکت نہیں۔ اُٹھا نہیں جاتا۔ تم نہیں مانتے۔ تو میں بیٹھا ہوں۔ لانگھ جاؤ ؛

**بھیم سین** ۔ پرمیشور ہر ذیروح میں موجود ہے۔ پھر کیسے اس کی شان میں یہ گستاخی کروں۔ اگر شاستر سے ناواقفیت ہوتی۔ تو تم کیا۔ مہابیر جی کیطرح پہاڑ اور سمندر سب کو ایک جست میں پھاند جاتا ؛

**ہنومان جی** ۔ مہابیر کون۔ یہ کس کا نام لیا۔ اس نے سمندر پھاندا یا کیسے آخر وہ تھا کون ؟

**بھیم سین** ۔ نہایت عقلمند از حد ہوشیار۔ انتہا سے زیادہ شہزور بازوں کے سرتاج۔ بڑے تیجسوی۔ اول درجے کے دھرماں اور میرے بھائی۔ جنھیں ہنومان پتر ہی کہتے ہیں۔ جنہوں نے سری جانکی جی کی تلاش میں سو جوجن کا سمندر چٹکی بجاتے پھاندا تھا۔ ان کے ذکر خیر سے راماین کو فخر ہے۔ جو خوبیاں اُن میں تھیں۔ وہی مجھ میں ہیں۔ تم ایسے کچھ نظر میں نہیں آتے۔ بہتر یہی ہے۔ کہ راستہ چھوڑ دو۔ اور کچھ دم ہو تو تم ٹھونکو۔ قوت دکھا دوں ؛

ہنومان جی نے جس وقت یہ زعم و غرور کی باتیں سنیں۔ تو ہنسی روک کر بولے ؛

بھیا میں بڈھا ہوں۔ مرنے کے کنارے ہو رہا ہوں۔ تم ڈنڈیل جوان مجھ پر عنایت رکھو۔ میں طاقت کی آزمائش سے باز آیا۔ میں ہٹنے کو تیار ہوں۔ مگر ضعف سے ہلنا محال ہے۔ تم رحم کرو۔ اور میری دم ذرا سرکا کر راستہ نکال لو۔ احسان ہوگا ؛

بھیم سین کو طاقت کا گھمنڈ تھا۔ جھک جھک کر دم سرکانے کو بائیں ہاتھ سے زور کیا۔ تو لوہا لگ گیا۔ دم زمین میں چپکی رہی۔ دوبارہ دونوں ہاتھوں کی طاقت صرف کی لیکن بیکار قوت آزمائی ہے۔ منہ تمتما یا۔ ہاتھ شل ہو گئے۔ بدن پسینے پسینے ہو گیا۔ وہ شرمندگی غالب ہوئی۔ کہ آنکھ اوپر نہ اٹھی۔ گردن جھکائے ہوئے زانو سے ادب تہ کیا۔ اور دست بستہ گذارش کی۔

گستاخی معاف کیجئے گا۔ مجھ سے جو کچھ خطا ہوئی۔ وہ نادانستگی سے تھی۔

آپ اپنے بندگانہ الطافت سے فرمائیں۔ کہ دیوتاؤں میں ذات اقدس کا شمار ہے
یا دیوتاؤں گندھرپوں میں میرا دل بولتا ہے۔ کہ آپ ہنومان جی مہاراج ہیں۔
ایشور کیلئے چھپایئے نہیں یعنے صاف صاف بتائیں +

**ہنومان جی۔** بتاتا تو نہیں خیر سُن لو۔

میں واقعی ہنومان ہوں۔ پون پتر کیسری نندن۔ انجنی سون وغیرہ ناموں سے
شہرت ہے زمانہ ماضی میں بالی اور سگریو دو بھائی باندروں کے سرتاج اور طاقت
میں شہرۂ آفاق تھے۔ بالی اندر کا اور سگریو سورج کا فرزند تھا سگریو اور مجھ سے
گہری دوستی تھی۔ اور دانت کاٹی روٹی تھی۔ آگ اور ہوا کا تعلق زندگی بھر رہا
ایام جوانی میں دونو بھائیوں میں بگاڑ ہوا۔ سگریو کمزور پڑا۔ بالی سے پیش نہ گئی میں
رکھ موک پربت پر تھا۔ سگریو نے وہیں میرے پاس بود و باش اختیار کی۔ اب
سنیئے۔ اجودھیا میں رام اوتار ہوا۔ راجہ دسرت کی بڑھاپے میں تقدیر جاگی۔
راج گدی کے وقت رانی ککیئی نے ہٹ کی۔ راجہ دسرتھ قول ہار چکے تھے بس
سری رامچندر جی نے بن باس اختیار کیا۔ لچھمن جی اور مہارانی جانکی بھی صحرا نورد
ہوئیں +

ڈنڈک بن میں رونق افروزی کے بعد سیتا ہرن ہوا۔ سری رامچندر جی
مہارانی کی جستجو میں رکھ موک پربت پر تشریف لائے۔ وہاں مجھے درشن نصیب
ہوئے۔ سگریو نے سرنیاز خم کیا۔ بالی مارا گیا۔ باندروں کی فوج جانکی جی کی تلاش
میں سرگرداں ہوئی۔ مگر خدمتگذاری کا سہرا میرے سر رہا۔ میں سمندر پھاندا۔
لنکا جلاکر مہارانی کی خبر لایا۔ اب فوج کشی ہوئی۔ پل بندھا۔ اور مہاراج رامچندر
نے راون ایسے زبردست اور مجسم موت راکشس کو قتل فرمایا۔ بھبھیکن کا
راج تلک کردیا۔ پھر آپ مہارانی کے ساتھ اجودھیا میں واپس تشریف
لائے۔ تخت سلطنت کو زینت دی۔ ایک ہزار برس داد جہانبانی دیکر
سرجو جی میں گپت ہوگئے +

راج تلک کے وقت میں نے مہاراج سے درخواست کی۔ کہ جب
تک عالم موجودات میں آپ کا ذکر خیر رہے۔ اسوقت تک میں بقید

حیات رہوں۔ درخواست منظور ہوئی۔ بر وان کی برکت سے یہاں زندگی بسر کرتا اور گندھرب کنہروں کی زبان سے ذات مقدس کی بیلائیں سنتا رہتا ہوں۔

اے بھیم سین۔ میں نے تمہارا راستہ بے وجہ نہ روکا تھا۔ اول تو وہ کنول ادھر نہیں جس کی تلاش تم کو یہاں کھینچ لائی۔ دوسرے طرف انسان کا گزر ہی نہیں ہو سکتا۔ صرف دیوتا وغیرہ مصروف سیر رہتے ہیں۔ تم آگے جاتے۔ اور وہ کچھ بدو عاوے دیتے۔ یا جان سے جاتے تو مفت زحمت ہی تھی +

# ادھیائے ۶۶

## بھیم سین کی سری ہنومان جی سے سمندر پھاندنے کے وقت کے سروپ دکھلانے کی درخواست اُن کا عذر اور اسی سلسلے میں جگوں کا بیان ؛

سری ہنومان جی کی زبان گوہر افشان کی تقریر دلپذیر نے بھیم سین کے کانوں کو امرت پلا دیا۔ قدموں میں گر پڑا۔ اور ڈنڈوت کر کے بولا +

مہاراج۔ اس وقت مجھ ایسا خوش نصیب دنیا کے پردے پر نہیں۔ آپ کی جس پر چشم عاطفت ہو۔ جس کو آپ کے قدم دیکھنا نصیب ہوں۔ اس کی سی تقدیر اور کس کی ہوتی ہے۔ آپ کے جمال جہاں افروز نے دل کی آنکھیں کھول دیں۔ اب دل مچل رہا ہے۔ کہ وہ سروپ دیکھ کر جنم سپھل کر دوں۔ جو سمندر پھاندنے کے وقت قدرت کاملہ سے معجز نما ہوا +

ہنومان جی مسکرائے۔ اور زبان فیض ترجمان سے یوں گل افشانی فرمائی۔ کہ وہ دن لد گئے۔ وہ زمانہ اب نہیں۔ اس وقت کے سروپ دیکھنے والی آنکھیں اور تھیں۔ کہاں ست جگ۔ تریتا دواپر۔ کہاں کلجگ کی آمد آمد کا

وقت - تم تو ہوشیار ہو۔ پھر یہ سوال کیسا؟ بھیم سین جانتے ہو۔ کہ ہر جگ میں زمین و آسمان کی کایا پلٹ ہوتی رہتی ہے۔ زمانہ انقلاب سے کچھ اور کا اور ہوتا رہتا ہے۔ میں بھی اب وہ نہیں۔ جو ترییتا میں تھا۔ اجسام فلکی میں بھی زمانے کی آب و ہوا رد و بدل کرتی رہتی ہے۔ میں اب وہ سروپ کہاں سے لاؤں کیونکر اور کس کو دکھاؤں۔ اس لیئے یہ خیال دور ہی رکھو۔ اور باتیں کرو +

**بھیم سین** ۔ جو ارشاد۔ بہت اچھا۔ اس معاملے کو پھر چھیڑوں گا۔ بالفعل آپ یہ بیان فرمادیں۔ کہ جگوں کی کیا کیفیت رہتی ہے۔ میں یہ اس غرض سے پوچھتا ہوں۔ کہ آپنے کئی جگ آنکھوں سے دیکھ ڈالے ہیں +

**ہنومان** جی۔ میں بیان کرتا ہوں۔ شوق سے سنو +

پہلا دور ست جگ ہے۔ جسے کرت جگ بھی کہتے ہیں۔ یہ زمانہ دھرم کی پوری عملداری کا ہے۔ ادھرم بالکل مفقود۔ کیا دیوتا۔ کیا گندھرب کنہر جاکش انسان سے لیکر داناؤں تک ایک ہی پرماتما کی پرستش سے سرمایہ سعادت حاصل کرتے ہیں۔ وید ایک ہی تھے۔ سام۔ یجر۔ اتھرو۔ رگ وید۔ کی تفریق نہ تھی۔ خرید و فروخت کا بازار بند تھا۔ چاروں برن جو چاہتے تھے دست غیب سے پاتے تھے کھیتی باڑی کی ضرورت نہ تھی۔ چار آشرموں میں صرف سنیاس ہی کا رواج تھا۔ نہ بیماری۔ نہ کسل بدن۔ نہ غیبت۔ نہ عیب جوئی۔ نہ غرور نہ خود رائی۔ نہ مکر و فریب۔ نہ حسد۔ نہ دروغ بیانی۔ جو کچھ تھا۔ دھرم تھا۔ یا ست۔ سر دیا پک کا بیکر نور سرچشمہ انوار تھا۔ برہمن سے لیکر شودر تک اپنے اصول و فرائض کے پابند تھے۔ ایک ہی دھرم ایک ہی وید ایک ہی منتر ایک ہی طریقہ عبادت تھا۔ دھرم کے چاروں چرن ٹھیک تھے۔ کوئی ناتوان یا دھرم سے غافل نہ تھا +

دوسرا دور تریتا کا ہوا۔ اس کے تین ہی چرن رہگئے۔ اس زمانے میں جگیہ کا رواج اور دان پن کا پورا شوق رہا۔ انسان راستی پسند تھے۔ دلوں میں رحم تھا۔ فرائض عبادت میں غفلت نہ تھی۔ یہ دور گو ست جگ سے گھٹ تھا۔ مگر دھرم کرم میں عام طور پر رغبت رہی +

تیسرا دور دواپر کا معلوم ہی ہے۔ اس میں دھرم کرم وغیرہ میں کمی واقع ہوئی ایک وید کے بدلے چار ویدوں کی اشاعت ہوئی۔ اور پھر بھی لطف یہ کہ اگر کوئی تین وید جانتا ہے۔ تو کوئی دو۔ کوئی ایک۔ اور کوئی ایک بھی نہیں ٭

ست اور دھرم زوال پذیر ہوئے۔ عورتوں مردوں کے خیالات میں اختلافات پیدا ہوئے۔ خواہشات بیجا کا عروج ہوا۔ بیماریوں نے گھر گھیرنا شروع کئے۔ یا تو پہلے ایشور بھگتی سے تپ اور جگیہ ہوتے تھے۔ یا علاج مرض اور حصول خواہشات کی غرض سے جگیہ وغیرہ ہونے لگے۔ جب دھرم کو زوال ہوا پھر اہل دنیا کی بہبود و رفاہ کہاں۔ کبر و نخوت غیظ و غضب نے دلوں میں چھاونی ڈال دی۔ بد افعالیوں کا ظہور ہونے سے بھگوان پورن برہم کا رنگ نیلا پڑ گیا۔ بھوک پیاس وغیرہ کی وجہ سے ذیروحوں کو تکلیفات کا سامنا ہوا جب یہ صورت ہوئی۔ تو اہل دنیا بھی نیستی کی بلا میں مبتلا ہوئے۔ مرادوں کا ملنا دشوار ہو گیا۔ اب کلجگ کی آمد آمد ہے۔ اس میں اور بھی خرابیاں واقع ہونگی کلجگ جس سے جو جا ہیگا۔ کرا کے چھوڑے گا۔ جب انقلاب زمانہ کی یہ کیفیت ہے۔ تو تمہیں میرا اگلا سروپ دیکھنے کی ہوس فضول۔ تمہارے کلیان کے لیئے چاروں جگوں کا مختصر ذکر ہی بہت ہے ٭

# ادھیائے ۶۷

## ہنومان جی کے جلال جمال بمثال کے درشن سے بھیم سین کی حیرت مہاراج موصوف کا کشتریوں کیلئے اپدیش

جگوں کا حال ختم ہونے پر بھیم سین نے ہنومان جی کے قدموں پر سر جھکایا۔ اور بڑے عجز و انکسار سے عرض کی۔ کہ

مہاراج کیا عرض کروں۔ آپ کا وہ سروپ دیکھے بغیر دل نہیں مانتا۔

ایشور کے واسطے ایک نظارہ دکھا دیجیئے۔ آپ کی قدرت کاملہ اور نظر ترحم کے ہوتے مجھے جمال مقدس دیکھنے کی تاب نہ ہو ممکن نہیں۔ آپ جو چاہیں۔ وہی ہو سکتا ہے۔

مہابیر جی نے بڑی منت وسماجت پر بڑی توجہ سے نظر کی۔ اور سروپ بدلا۔ اس وقت ان کی جسامت اور قدوقامت نے گندھاون پربت کا سر نیچا کر دیا۔ آنکھیں سرخ سرخ جیسے دہکتا ہوا انگارہ۔ بھویں قوس قزح کی طرح خمیدہ چہرے کا جلال وہ کہ آنکھ ٹھیرنا مشکل معلوم ہوتا تھا۔ کہ پہاڑ پر ایک اور پہاڑ آسمان سے باتیں کرنے لگا۔ کیلے کے تمام درخت چر مرا گئے۔ دم لپیٹ کر دونوں زانو ہو بیٹھے۔ تو چاروانگ عالم میں نور ہی نور برس گیا۔ بھیم سین انوار تجلی پر نظر نہ جما سکے۔ پلکوں نے آنکھوں پہ پردہ ڈال دیا۔

ہنومان جی ہنسے۔ اور کہا۔ کہ

بس اتنے ہی میں گھبرا گئے۔ کہیں میدان جنگ کا سروپ دیکھو تو جانے کیا حال ہو بھیم نے عرض کی۔ کہ

آپ کے سروپ پر نگاہ نہیں ٹھیرتی۔ آپ کی قدرتوں کا ٹھکانا نہیں تو حیران رہگیا۔ کہ یہ صورت یہ ڈیل ڈول جس پر سایہ بھی پڑ جائے۔ اس کی ہڈیاں چکنا چور ہو جائیں۔ انسان کیا پہاڑ بھی ہو تو سرمے کی طرح پس جائے۔ لیکن ایک حیرت بڑی بھاری ہے +

**ہنومان جی**۔ وہ بھی کہہ ڈالو دل میں نہ رکھو +

**بھیم سین**۔ جب آپ میں ایسی قدرت ایسی طاقت تھی۔ تو ہزاروں زحمتیں اُٹھانا کیوں منظور کیں۔ راون آپ کی ایک ادھ جھڑ بھی تو نہ سہہ سکتا +

**ہنومان جی**۔ بیشک راون کچھ مال نہ تھا میں ہر وقت مسل سکتا تھا۔ مگر نہیں اس سے مہاراج رامچندر جی کے دست قدرت کی شہرت نہ ہوتی۔ اچھا خیر اب تم جاؤ۔ کنول لے آؤ۔ پون جی تمہارے محافظ ہیں۔ کچھ خوف کی بات نہیں پہلے سوگندھک بن ملیگا۔ پھر کوبیر کا باغ۔ باغ میں جکشوں اور گندھربوں کا پہرا ہے۔ اُن سے ادب کے ساتھ پیش آنا۔ دیوتا عاجزی پسند کرتے ہیں۔ اس لئے منت وسماجت سے کام لینا۔ پھول مل جائیگا۔ جلدی کروگے۔ تو خرابی ہوگی۔

سراہ کر قدم چھو لئے۔ ہنومان جی کے دل میں ایک خاص جوش پیدا ہوا۔ ان کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ بھیم سین سے کہا۔

**بھائی** بس اب گھر جاؤ۔ یہاں آنے کا حال کسی سے نہ کہنا۔ جب کوئی کام پڑے۔ تو میری یاد فائدہ دے رہیگی۔ جب سے میں نے تمہارا جسم چھوا۔ میری چشم دل میں بھگوان رامچندر کی موہنی تصویر پھر گئی۔ واہ کیا سروپ ہے۔ کیا جلوہ نور بیان نہیں ہو سکتا۔ چلو اس درشن کا بھی پھل تم پا گئے۔ اب جس چیز کی ہوس ہو مجھ سے بیان۔ اگر دھرتراشٹ کے نالائق بیٹوں کی سزا منظور ہو تو ابھی ہستناپور جاؤں سب کو خاک پہ سلاؤں۔ طبقے کا طبقہ الٹ ڈالوں +

**بھیم سین** کس زبان سے شکریہ ادا کروں۔ آپ کی قدرت سے کوئی بات بعید نہیں۔ آپ کا سا حامی و مربی جب ہم سب پر مہربان ہے۔ تو ہمیں کس کا ڈر کس بات کی خواہش۔ آپ کا جس وقت دھیان کرلیں گے۔ تو دشمنوں کا مار لینا کیا مشکل ہے۔

**ہنومان جی**۔ تم بھی پون پتر ہو۔ میں بھی پون کمار۔ اس رشتے کا لحاظ مجھے ہر وقت رہے گا جس وقت معرکہ جنگ میں تم کڑکو گے۔ تو میری شیر کی سی گرج بھی ہم آواز ہو کر دشمنوں کے پتے پھاڑے گی۔ ارجن کی دھجا کو مجھ سے زینت رہیگی۔ تم جیتوگے دشمنوں کا نام و نشان باقی نہ رہے گا۔ اچھا لے اب رخصت + اتنا سنتے ہی بھیم سین دیکھتا ہے۔ تو ہنومان جی ندارد۔ آنکھیں ڈھونڈتی رہگئیں +

# ادھیائے ۶۹

## بھیم سین کی منزل مقصود پر رسائی راستے کے دلچسپ نظارے

بھیم سین نے وہاں سے قدم اٹھایا۔ مہابیر جی کے بتلائے ہوئے راستے پر چلے۔ تو گندھ مادن پربت کے جنگلوں اور چشموں کی بہار کچھ عجب دلاویز دیکھی ہر جگہ ہاتھیوں کے جھنڈ۔ ہرنوں کا ہجوم۔ ہر ایک اپنی کلیلوں میں مست پہ خدول

